# ڈاکٹر پروفیسر حافظ محمد دین قاسمی

# کی دیگر کتب

- جناب غلام احمد پرویز اپنے الفاظ کے آئینے میں
- ولادت عیسیٰ اور منکرین حدیث
- قرآن اور عورت

۲۰۰۷ء ۱۴۲۸ھ

نام کتاب : جناب غلام احمد پرویز
کے نظامِ ربوبیت پر ایک نظر

مؤلف : ڈاکٹر پروفیسر حافظ محمد دین قاسمی

اہتمام : بیت الحکمت، لاہور

مطبع : میٹرو پرنٹرز، لاہور

قیمت : ۱۸۰ روپے




اُردو بازار، نزد ریڈیو پاکستان، کراچی۔
فون: 2212991-2629724






کتاب سرائے
پبلشرز، ڈسٹری بیوٹرز، مشیران کتب خانہ جات
فرسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، غزنی سٹریٹ
اُردو بازار، لاہور فون: 7320318 فیکس: 7239884
ای میل: hlkmat100@hotmail.com

# انتساب

اُن بھولے بھالے افراد کے نام، جو طلوعِ اسلام کے لٹریچر کے یک طرفہ مطالعہ کی بناء پر، جناب پرویز صاحب کے دامِ ہمرنگِ زمیں کا شکار ہو چکے ہیں۔

# ترتیب ابواب

# ترتیب

## باب سوم......ملکیتِ اراضی اور قرآن مجید



## باب چہارم......ملکیتِ مال اور قرآن مجید

## باب پنجم......انفاق اموال اور قرآن مجید

# باب ششم......زکوٰۃ اور قرآن مجید

## بابِ ہفتم......"نظامِ ربوبیت" کا نفاذ، منزل بمنزل



## بابِ ہشتم......کیا صدرِ اسلام میں "نظامِ ربوبیت" نافذ تھا؟

## باب نہم...... کیا خلافتِ راشدہ میں فاضلہ دولت کا وجود نہیں تھا؟



## باب دہم...... "مفکر قرآن" اپنے تضادات کے آئینہ میں

## باب یازدہم......صدرِ اسلام کے نظامِ معیشت کی اصل واساس



## حرفِ آخر

☆............☆............☆

# حرفِ اوّل

انسان، اپنی نگاہوں پر جس رنگ کی عینک چڑھالے، دنیا کی ہر چیز، اسے اسی رنگ میں مصبوغ نظر آتی ہے، رنگین چشمہ میں سے دیکھنے والے کے لیے یہ ممکن نہیں رہتا کہ وہ، اشیاء کو ان کے اصلی اور فطری رنگ میں دیکھ سکے۔ جس طرح، سر کی آنکھوں کی کارکردگی، رنگدار چشموں کے باعث متاثر بلکہ متغیر ہوتی ہے، بالکل اُسی طرح، (سینہ اور) دل کی آنکھوں کی کارکردگی بھی، تغیر و تبدل کی بھینٹ چڑھ جاتی ہے، اور یہ اس وقت ہوتا ہے جب کہ تہذیبِ غیر کے نقطۂ نظر کو اپنا لیا جاتا ہے، ایسا شخص، زندگی کا جو نقشہ بھی بناتا ہے، وہ ان افکار و نظریات کے زیر اثر ہوتا ہے، جو اس کے دل و دماغ پر مستولی ہو چکے ہوں، اور جن کے باعث، اس کا اپنا نقطۂ نظر، معیارِ اخذ و ترک اور زاویۂ نگاہ تبدیل ہو چکا ہوتا ہے۔ وہ راست روی کی نیت سے، مخلص ہو کر بھی، اگر کوئی قدم اٹھاتا ہے، تو وہ، اپنی ذہنی ساخت مجبور ہو کر، راہِ کج ہی پر جا پڑتا ہے۔ کیونکہ اس کا یہ قدم، دراصل اُن ایمانیات کی بناء پر نہیں اٹھتا، جن کو فی الحال مستور و مخفی رکھنا، مصلحت آمیز مجبوری بن جاتا ہے، بلکہ اُن اعتقادات کی تحریک سے اٹھتا ہے، جو تہذیبِ غیر کی فکری غلامی کے باعث، ان کے قلب و ذہن پر اپنی مضبوط گرفت قائم کر چکے ہیں۔ وہ، اپنی دانست میں، توحیدِ خالص کو بھی اپنانا چاہتا ہے، تو اس میں شرک کی آمیزش کر ڈالتا ہے۔ اور یوں، وہ، وَمَا يُؤْمِنُ أَكْثَرُهُمْ بِاللّٰهِ إِلَّا وَهُمْ مُشْرِكُوْنَ کا جیتا جاگتا نمونہ بن جاتا ہے۔ اپنی زبان پر کلمۂ توحید اور اپنے ہونٹوں پر الفاظِ قرآن کو سجاتے ہوئے بھی، اپنے من کے مندر میں موجود، بتانِ وہم و گمان کی پرستش میں مشغول رہتا ہے۔ وہ جونہی، اپنے پسندیدہ ماحول کو دیکھتا ہے، قلب و ذہن میں رچے بسے عقائد کی کوکھ سے جنم لینے والی خواہشات، قومِ بنی اسرائیل کی طرح اس مطالبہ کا روپ دھار

لیتی ہیں یٰمُوسٰی اجْعَلْ لَنَا اِلٰهًا كَمَا اٰلِهَةٌ (الاعراف: ۱۳۸) ''اے موسیٰ! ہمیں بھی ایسا اِلٰہ بنا دو جیسا کہ ان لوگوں کا ہے۔'' وہ، اپنی زبان سے نظریاتِ حقّہ کا اعلان، اسی وقت تک کرتا رہتا ہے، جب تک مجبوریٔ حالات، اسے فقیہہِ مصلحت بین بننے پر اکسائے رکھتی ہے۔ جونہی، وہ، حالت میں تبدیلی پاتا ہے اور انہیں اپنے لیے سازگار محسوس کرتا ہے، تو وہ، اپنے قلبی عقائدِ باطلہ کے زیرِ اثر، مکروفریب کے ذریعہ، ایسی ''سامریت'' کا مظاہرہ کرتا ہے کہ قوم کی اعجوبہ پسند طبیعت، اس سے متاثر ہوکر، اس کی اس بات کو مان لیتی ہے کہ هٰذَا اِلٰهُكُمْ وَاِلٰهُ مُوسٰی فَنَسِیَ ''یہی دراصل، تمہارا اور موسیٰ کا خدا ہے، جسے وُہ بھول گیا۔''

منکرین حدیث کے ''مفکرِ قرآن'' جناب چوہدری غلام احمد پرویز کو ہم نے، امت مسلمہ کے حق میں، فی الواقعہ، ایک ایسے ہی سامری کے روپ میں پایا ہے۔ اُن کی آنکھوں پر، تہذیبِ مغرب کی رنگین عینک تھی، جس کی بنا پر، انہیں، محمد رسول اللہ والذین معہ کی تہذیب، اپنے اصل اور فطری رنگ میں دکھائی دینے کی بجائے ''عجمی سازش'' کے رنگ میں مصبوغ نظر آتی تھی اور تہذیب مغرب کی ہر چیز انہیں، کھری اور حقیقی نظر آتی تھی، کیونکہ دل کی آنکھوں پر، جو چشمہ نصب تھا، اس کا یہی تقاضا تھا۔ ایک زمانہ تھا، جب وہ تنہا قرآن کی بجائے، ''قرآن وسنت'' اور ''کتاب اللہ واسوہ حسنہ'' کا نام بھی لیتے رہے ہیں، اور ان دونوں کو سرچشمہ اسلام بھی قرار دیتے رہے ہیں، بلکہ اُن دنوں، وہ، فقط ''قرآن، قرآن'' کی رٹ لگانے والے، ''اہل قرآن'' کے خلاف مضامین و مقالات بھی لکھتے رہے ہیں، لیکن صرف اس وجہ سے کہ فقیہہِ مصلحت بیں کو اُن دنوں ایسا کرنا، ''نظریۂ ضرورت'' کا تقاضا دکھائی دیتا تھا، اور پھر بعد میں، جب اُن کے قارئین کا ایک حلقہ پیدا ہوگیا، تو وہ مصلحت و منافقت کا لبادہ ترک کرکے، رندِ بادہ خوار کی حیثیت سے لوگوں کے سامنے آئے، اور جن افکار ونظریات کی، وہ، بربناءِ مصلحت، تردید کیا کرتے تھے، اُن کی تائید پر اُتر آئے، اور جن عقائد و تصورات کی تائید کیا کرتے تھے، ان کی مخالفت وابطال، اب، اُن کا فریضہ ٹھہرا۔

بنی اسرائیل کے چالاک اور مکار سامری نے مطالبۂ بت پرستی کیا، تو وقت کے پیغمبر کو،

ذریعہ اور آلہ کے طور پر، استعمال کرنے کی کوشش کی، اور حضرت موسیٰؑ ہی سے یہ مطالبہ کیا کہ آپ ہی ہماری اس خواہش کو پورا فرما دیجئے ( اِجْعَل لَنَا اِلٰهًا ..... ) لیکن امت مسلمہ کا یہ سامری، چونکہ عہدِ رسالتمآب میں موجود نہ تھا، اس کے ہاتھ میں کتاب اللہ آئی، اُس نے اپنے قلبی معتقدات کی پاسداری کے لیے، کتاب اللہ کو بطور آلہ اختیار کیا، چنانچہ عجلِ اشتراکیت کی محبت، اُن کے رگ و پے میں سرایت کر گئی، اور کارل مارکس کی فکر، اُن کے حواس ومشاعر پر چھا گئی، تو اُنہیں قرآن مجید، ''داس کیپٹل'' دکھائی دیا۔ اشتراکیت، اسلام ہی کا جدید ایڈیشن نظر آئی، اور اس یہودی (کارل مارکس) کے ذہن کا تراشا ہوا معاشی نظام، ''قرآنی نظام ربوبیت'' محسوس ہوا۔ اور حضرت آدم علیہ السلام سے تا ایں دم، جاری رہنے والی کشمکش، جسے قرآن ''حق و باطل کی کشمکش'' قرار دیتا ہے، اب ''نظام ربوبیت'' کے حامی ''غریبوں'' اور اس کے مخالف ''سرمایہ داروں'' کے درمیان، جنگ کے طور پر سامنے آئی، اور ''جدلی مادیت'' کا فلسفہ، کشمکشِ حق و باطل قرار پایا، اور کیمونسٹوں کے ''تاریخی وجوب'' کا نظریہ، پرویز صاحب کی نظر میں ''وقت کا تقاضا'' بن گیا۔

یوں پرویز صاحب نے، تہذیبِ مغرب کی فکری اسیری اور ذہنی غلامی میں مبتلا ہو کر، جب مطالعۂ قرآن شروع کیا، تو قرآن کریم کی ہر چیز کو، تہذیبِ مغرب کے قطعی خلاف پایا، اب، چونکہ پرویز صاحب، قرآن سے ہدایت لینے کے متمنی نہیں تھے بلکہ الٹا اُسے ہدایت دینا چاہتے تھے، اس لیے، انہیں، اپنے قلبی معتقدات کی حمایت و پاسداری کے لیے، قرآن مجید کے ایک ایک لفظ سے زور آزمائی کرنا پڑی، جس کے نتیجہ میں، الفاظ کے معانی بدلے، آیات کے مفاہیم متغیر ہوئے، حقائق کی ''مرمت'' کی گئی، اور قرآن کریم کی تفسیر بدلی۔ اور پھر جس قرآن سے، قیامِ پاکستان سے قبل، ذاتی ملکیت کا ثبوت پیش کیا جاتا تھا، اب اُسی قرآن سے اس کی نفی پیش کی جانے لگی، اور وہ بھی، اس حد تک، کہ اب ''ذاتی ملکیت'' کفر وشرک قرار پا گئی۔ وَاللّٰهُ فَضَّلَ بَعْضُكُمْ عَلٰى بَعْضٍ کہہ کر، قرآن کریم نے، اپنے معاشرہ میں، تفاضل فی الرزق کی جو حقیقت پیش کی تھی، وہ اب بدلے ہوئے مفہوم کے مطابق، ''استعدادِ

کسب واکتساب میں تفاضل' قرار پائی (نہ کہ رزق میں ایک دوسرے پر برتری)۔ صحابہؓ کا وہ معاشرہ، جس میں، تفاوت فی المال اور تفاضل فی الرزق، ایک پیش پا افتادہ حقیقت تھی، اب ایسا معاشرہ قرار پایا، جس میں صاحبِ ثروت اور آسودہ حال، صحابیؓ ''سرمایہ دار'' قرار پائے۔ یوں قرآن کی بنیاد پر، صحابہؓ کرام کے متعلق، ایک نیا تاثر پیدا ہوا، جس کی روشنی میں ''مفکر قرآن'' کو از سرنو تدوینِ تاریخ کا خیال سوجھا، اور پھر تاریخ تک ہی بات محدود نہ رہی، بلکہ تصوف، لغات اور احادیث تک کو ''مطابق قرآن'' بناڈالنا ضروری قرار پاگیا۔

سچ پوچھئے تو پوری اسلامی تاریخ نیز فقہ، احادیث، تصوف، لغت، سب پر نظر ثانی کی ضرورت ہے۔ [1]

## قرآنی الفاظ کا اشتراکیت زدہ مفہوم:

''مفکر قرآن'' نے اشتراکیت کی ذہنی غلامی میں مبتلا ہوکر، قرآنی الفاظ کے ظروف میں، خودساختہ معانی کی جو غلاظت بھری ہے، اس کے مطابق، ترجمۂ قرآن، مفہومِ قرآن، اور تفسیر قرآن، سب کچھ بعید از حقیقت ہوچکا ہے، لیکن اِس ''چوری'' پر، اُن کی ''سینہ زوری'' کا یہ عالم ہے کہ وہ یہ اعلان کرتے ہوئے نہیں تھکتے کہ انہوں نے قرآنی الفاظ کا بالکل وُہی مفہوم پیش کیا ہے، جو دورِ نزولِ قرآن کے عربوں میں رائج تھا، اور یہ کہ انہوں نے اس امر کی پوری کوشش کی کہ

یہ معلوم ہوجائے، کہ نزولِ قرآن یا اس سے قریب تر زمانہ میں، ان الفاظ سے بالعموم کیا مفہوم مراد لیا جاتا تھا۔ [2]

لیکن امر واقعہ یہ ہے کہ خود پرویز صاحب نے، قرآن کے عربی الفاظ میں عجمی مفاہیم، اور وہ بھی نزولِ قرآن کے چودہ صدیوں بعد کے مفاہیم، اس حد تک داخل کئے ہیں کہ اصل مفہوم آیت، مسخ ہوکر رہ گیا ہے، اور یہ دورِ حاضر میں، اتنی بڑی ''عجمی سازش'' ہے کہ اس کے مقابلہ میں، اُن دسائس کی کوئی حیثیت ہی نہیں ہے، جنہیں وہ، اسی نام سے پیش

---

[1] طلوع اسلام، ۲۹ اکتوبر ۱۹۵۵ء، صفحہ ۱۶

[2] طلوع اسلام، اگست ۱۹۶۱ء صفحہ ۶۹

کرتے ہوئے، علماءِ سلف کو نشانہ بناتے رہے ہیں۔

''مفکر قرآن'' صاحب نے، تہذیبِ غالب سے ''ماڈرنزم'' کے جملہ عوامل و عناصر کو لے کر، اسلامی تعلیمات میں سمو دینے کے لیے، ایسا انوکھا اور غیر معمولی حربہ ایجاد کیا، جسے انہوں نے قرآنی مفردات کی خود ساختہ توضیح اور مصطلحاتِ قرآنیہ کی خانہ زاد تشریح میں، خوب استعمال کیا ہے۔ ان کی بہت سی توضیحات و تشریحات، انتہائی رکیک، دور خیز اور اختراعی و افترائی ہیں۔ اور لغات القرآن، اُن کی ایسی ہی لغوی موشگافیوں کا مجموعہ ہے۔

اللہ سے مراد، ان کے نزدیک، کائنات کی وہ بالا ترین ہستی نہیں ہے، جو اس وسیع کائنات اور عالمِ رنگ و بو کی خالق ہے، بلکہ اس سے مراد، کہیں تو ''اللہ کا نظام'' ہے، اور کہیں ''اللہ کا قانون''، اور کہیں ''مکافاتِ عمل'' مراد ہے، اور کہیں ''نظامِ ربوبیت۔'' جیسا کہ مندرجہ ذیل اقتباسات سے ظاہر ہے:

(۱) ...... فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللهُ ...... ہمارے اس نظام میں، جس کی تم اطاعت کرتے ہو، اتنی قوت موجود ہے، کہ وہ تمہیں، ان کی ضرر رسانیوں سے محفوظ رکھ سکے۔ [۱]

(۲) ...... وَاِن يُّرِيْدُوا اَن يَّخدَعُوْكَ فَاِنَّ حَسْبَكَ اللهُ ...... اگر دشمن (اپنے آپ کو مائل بہ صلح ظاہر کر کے) تمہیں دھوکہ دینے کا اِرادہ رکھتا ہو، تو (اے رسول!) تم گھبراؤ نہیں۔ تمہارے لیے خدا کا قانون کافی ہے۔ [۲]

(۳) ...... اِنَّ اللهَ عَلِيم بِذَاتِ الصُّدُورِ ...... خدا کا قانونِ مکافات، دل میں گزرنے والے خیالات تک کا بھی علم رکھتا ہے۔ [۳]

(۴) ...... اُمِرْنَا لِنُسْلِمَ لِرَبِّ الْعَالَمِيْنَ ...... ہمیں حکم دیا گیا ہے کہ ہم اسی راستہ کو اختیار کریں، اور خدا کے عالم گیر نظام ربوبیت کے سامنے سرِ تسلیم خم کریں۔ [۴]

اور رَبُّ الْعَالَمِيْنَ سے مراد، بھی ''تمام جہانوں کا مالک یا پروردگار'' نہیں، بلکہ اس کا معنٰی ''عالمگیر نظام ربوبیت'' ہے، چنانچہ، وہ، يَوْمَ يَقُوْمُ النَّاس لِرَبِّ الْعَالَمِيْنَ کا

---

[۱] مفہوم القرآن، صفحہ ۴۹ تا ۵۰ [۲] مفہوم القرآن، ص ۴۱۰ [۳] مفہوم القرآن، ص ۲۴۲ [۴] مفہوم القرآن ص ۳۰۳

تصوارت کے حامل، قرآنی الفاظ پر مشتمل، کتب قرار دیا ہے، اور دوسری جگہ، اِن ہی کتب کو، مستند کتبِ لغات کہا گیا ہے، تو، ان کی تفصیل درج ذیل ہے:

''زیرِنظر لغت کی ترتیب وتدوین میں، سب سے پہلے فیصلہ طلب سوال یہ تھا کہ عربی زبان کے کون سے لغت کو، بطور اساس و بنیاد سامنے رکھا جائے، مروجہ کتب لغات میں، تین کتابوں کو بڑی شہرت حاصل ہے، یعنی لسان العرب، تاج العروس، اور قاموس، (......) ان تینوں کے محاسن وخصوصیات کے تقابلی مطالعہ کے بعد یہی طے پایا کہ تاج العروس کو بنیاد قرار دیا جائے۔'' [۱]

تاج العروس کے علاوہ، جن کتب کو، پرویز صاحب نے پیشِ نظر رکھا ہے، ان میں مندرجہ ذیل کتب لغات شامل ہیں۔

(۲) امام راغب اصفہانی (متوفی قریب ۵۰۲ھ) کی مشہور کتاب ''المفردات فی غریب القرآن'' ہے۔

(۳) تیسری اہم کتاب، ابن فارس (المتوفی ۳۹۵ھ) کی مقاییس اللغۃ ہے۔

(۴) اس کے بعد، جس کتاب سے زیادہ استفادہ کیا گیا ہے، وہ پطرس بستانی کی محیط المحیط ہے۔

ان کے علاوہ، اکثر مقامات پر، حسب ذیل کتب سے بھی استفادہ کیا گیا ہے:

(الف) فقہ اللغۃ (ب) اقرب الموارد (ج) منتھی الارب

(د) کتاب الاشتقاق (ر) العلم الخفاق فی علم الاشتقاق (س) الالفاظ المترادفۃ

(ش) لطائف اللغۃ (ص) کتاب القرطین (ط) البستان [۲]

## دیکھ اپنی آنکھ کا غافل، ذرا شہتیر بھی:

پھر ستم بالائے ستم یہ کہ جن کتبِ لغات کو، پرویز صاحب نے، اپنی ''لغات القرآن'' کی تدوین کے دوران، بطور اساسی کتب کے، اپنے سامنے رکھا ہے، اُن ہی کے مصنفین کے متعلق وہ یہ فرماتے ہیں:

''اس کے ساتھ، یہ بھی عجیب ماجرا ہے کہ جن حضرات نے یہ کتابیں مرتب کیں،

---

[۱] لغات القرآن، ج۱، پیش لفظ، ص۲۲ [۲] لغات القرآن، ج۱، پیش لفظ، ص۲۳، ۲۴

وہ (باستثناءِ معدودے چند) سب کے سب غیر عرب (یعنی عجمی) تھے، یہی کتابیں، عربی زبان کا اولین سرمایہ تھیں۔'' ۱؎

لیکن اس سے بڑھ کر عجیب تر ماجرا یہ ہے کہ ان کتب کے مصنفین تو (باستثناءِ چند) عجمی تھے ہی، لیکن دورِ حاضر میں، مغربی تہذیب کے طلسم میں گرفتار ہو کر، لکھی جانے والی ''لغات القرآن'' کے مصنف بھی عجمی ہی ہیں۔ نام کے اعتبار سے بھی، تخلص کے اعتبار سے بھی، پیدائش کے اعتبارے سے بھی، شکل وصورت کے اعتبار سے بھی، ماحول کے اعتبار سے بھی، رہن سہن کے اعتبار سے بھی، اور مغرب کی ذہنی غلامی اور فکری اسیری کے اعتبار سے بھی۔ لیکن خود سراپا عجمی ہو کر، دوسروں پر عجمیت کا الزام عائد کرتے ہوئے وہ خود اپنی عجمیت کو نظر انداز کر دیا کرتے تھے، تاکہ لوگوں کے ذہنوں میں، یہ تاثر ابھر آئے، کہ جو شخص، دوسروں پر، عجمیت کا عیب لگاتا ہے، وہ خود عجمی کیسے ہو سکتا ہے، یقیناً وہ (بٹالہ نامی) کسی خالص عربی قصبے ہی میں پیدا ہوا ہوگا، جو کسی عرب ملک ہی میں واقع ہوگا، اور اسکی مادری زبان بھی عربی ہی ہوگی، اور اس نے اپنی تمام عمر، یا زندگی کا غالب حصہ، قرآن فہمی کے لیے، لازماً، عرب کے بدوؤں ہی میں گزارا ہوگا، کیونکہ حضرت عمرؓ یہ کہا کرتے تھے:

''قرآن سمجھنا چاہتے ہو، تو صحرا کے بدوؤں میں، کچھ دن گزارو، کیونکہ جس زبان میں قرآن نازل ہوا ہے، وہ، زبان، ان کے ہاں، اپنی اصل شکل میں موجود ہے۔'' ۲؎

پھر ''مفکر قرآن'' کے سیرت وکردار کا یہ پہلو بھی، اپنے اندر ایک انفرادیت رکھتا ہے کہ جو عیب، خود اُن میں پایا جاتا تھا، اُسے، وہ، دوسروں کی طرف منسوب کر دیا کرتے تھے، وہ، خود عجمی تھے، اور تہذیب مغرب کی ذہنی غلامی اور فکری اسیری میں مبتلا ہو کر، انہوں نے قرآنی الفاظ میں، (چودہ صدیوں بعد) عجمی تصوارت داخل کئے تھے، لیکن ٹھیک اسی بات کا الزام، وہ، دوسروں پر تھوپا کرتے تھے، چنانچہ وہ اس بات کی وضاحت کرتے ہوئے کہ قرآنی مفردات میں عجمی تخیلات، کیونکر در آئے، یہ فرماتے ہیں کہ یہ سب کچھ دورِ ملوکیت میں ہوا۔

''قرآن کے الفاظ تو وہی تھے جو وقتِ نزولِ قرآن تھے، کیونکہ ان کی حفاظت

---

۱؎ لغات القرآن، ج ۱، پیش لفظ، ص ۸ ۲؎ لغات القرآن، ج ۱، پیش لفظ، ص ۱۴

حالانکہ اسی آیت کا ترجمہ، جبکہ وہ لیلائے اشتراکیت کے مجنوں نہیں بنے تھے، کبھی ان الفاظ میں بھی پیش کیا کرتے تھے:

"جو لوگ حقیقتِ حال پوچھنے والے ہیں، (اگر وہ سمجھیں، تو) اُن کے لیے یوسف اور ان کے بھائیوں کے معاملے میں، (موعظت وعبرت کی) بڑی ہی نشانیاں ہیں۔" [۱]

یہ صرف ایک آیت کا مفہوم ہے، جسے بطور نمونہ، مُشتے از خروارے پیش کیا گیا ہے، ورنہ جس طرح، ساون کے اندھے کو، ہر طرف، ہرا ہی ہرا سوجھتا ہے، بالکل اسی طرح، عشقِ اشتراکیت کے اندھے کو بھی، ہر آیت، اشتراکیت زدہ ہی دکھائی دیتی ہے۔

## محاورۂ عرب کی گردان اور عملی روش:

قصہ مختصر یہ کہ "مفکر قرآن" نے بڑی بلند آہنگی کے ساتھ، اگرچہ، محاورۂ عرب کو پیشِ نظر رکھنے کی گردان جاری رکھی، لیکن عملاً انہوں نے، اسے اپنے سامنے رکھنے کی بجائے، تہذیبِ مغرب کے افکار و اطوار ہی کو مرکزِ توجہ بنائے رکھا، اور اس طرح، جو کچھ انہوں نے اپنے قلم سے پیش کیا، وہ، قرآن کے نام پر، دورِ حاضر کی غالب تہذیب کے اقدار و اعمال ہی ہیں۔ پھر وہ محاورۂ عرب کا التزام، بخلوص قلب چاہتے بھی، تو ایسا کر نہیں سکتے تھے، کیونکہ دورِ نزولِ قرآن کے مفاہیم ومعانی، بقول ان کے، مرورِ ایام کے ساتھ بدلتے چلے گئے، اور بعد میں جب کتبِ لغات کی تدوین و ترتیب عمل میں آئی، تو ان میں یہی بدلے ہوئے مفاہیم ومعانی درج ہوئے۔ چنانچہ وہ خود لکھتے ہیں:

"جسے آج عربی لٹریچر کہا جاتا ہے، وہ بیشتر عباسیوں کے زمانے میں مرتب ہوا۔ یہی وہ زمانہ تھا جس میں کتبِ احادیث وسیر اور تاریخ و آثار مرتب ہوئیں۔ قرآن کریم کی تفسیریں لکھی گئیں۔ عربی ادب کی کتابیں تالیف ہوئیں۔ اس زبان کے صرف ونحو کے قواعد مدون ہوئے۔ لغت کی کتابیں مرتب ہوئیں۔" [۲]

اس سے ذرا آگے چل کر، وہ، لکھتے ہیں:

---

[۱] معارف القرآن، ج ۳، ص ۱۱۶ — [۲] لغات القرآن، ج ۱، پیش لفظ، ص ۸

''تاریخ کا طالب علم، اس حقیقت سے واقف ہے کہ عباسیوں کے زمانے میں عجمی تصوراتِ حیات، ساری فضا میں پھیل چکے تھے، انہوں نے سلطنت، ان ہی کی مدد سے حاصل کی تھی، اس لیے اس دور کی سیاست پر بھی، ان ہی کا اثر غالب تھا، اور یہ حقیقت ہے کہ جس گروہ کا سیاست پر اثر ہو، اس کا زندگی کے ہر شعبہ پر اثر چھا جاتا ہے۔ نتیجہ اس کا یہ ہوا کہ ان لوگوں کے قلم سے جو کچھ نکلا، اس کے الفاظ تو عربی تھے، لیکن ان الفاظ کے پیکروں میں تصورات عجمی تھے۔'' [1]

حرام ہے، جو کبھی، خود ''مفکر قرآن'' نے یا ان کے اندھے مقلدین نے، یہاں توقف کر کے کبھی یہ سوچا ہو کہ جب سارا عربی لٹریچر، جس میں کتبِ لغت بھی شامل ہیں، (نزولِ قرآن کے صدیوں بعد) اس دور میں تصنیف کی گئیں، جب الفاظِ قرآن کے اصل مفاہیم و معانی، گلدستۂ طاقِ نسیاں بن چکے تھے، اور قرآن کے عربی الفاظ میں عجمی مفاہیم داخل ہو چکے تھے، تو پھر عجمی تصوارت کی حامل، ان ہی کتبِ لغات پر، خود پرویز صاحب نے، اپنی ''لغات القرآن'' کی تصنیف کا انحصار کیوں کیا؟ اور انہیں بطور اساسی کتب کے، اپنے سامنے کیوں رکھا؟ اور پھر، قرآنی الفاظ کے پیکروں میں، عجمی تصوارت کی حامل، اِن ہی کتبِ لغات سے استفادہ کرنے میں کیا خوبی پائی جاتی ہے؟ کہ پرویز صاحب اور ان کے پیروکار بڑے فخر و انبساط کے ساتھ، اپنی لغات القرآن کے بارے میں، یہ کہا کرتے تھے (اور کہا کرتے ہیں) کہ ہم نے ہر لفظ کے معنٰی کی سند، مستند کتبِ لغات سے فراہم کی ہے۔

''لغات القرآن کے بارے میں پہلی بات یہ سمجھ لینی چاہئے کہ اس میں کسی لفظ کے معنٰی اپنی طرف سے نہیں دیئے، تمام معانی عربی زبان (بالخصوص قرآن کریم) کی مستند کتبِ لغات کی رو سے دیئے گئے ہیں اور ہر لفظ کے ساتھ ماخذ کا حوالہ دیا گیا ہے۔'' [2]

اب رہی وہ کتبِ لغات، جن سے استفادہ کیا گیا ہے، اور جن کو، ایک جگہ، عجمی

---

[1] لغات القرآن، ج ۱، پیش لفظ، ص ۸ [2] طلوعِ اسلام، جولائی، ۱۹۷ء، ص ۷۷

کا ذمہ، خود خدا نے لیا ہوا ہے، لیکن ان کی روح بالکل نگاہوں سے اوجھل ہو چکی ہے، اور جب روح سامنے نہ ہو تو ان الفاظ کے ساتھ، جو تصور وابستہ تھے آہستہ آہستہ ان کا مفہوم بھی بدل گیا، اور ایسے سانچوں میں ڈھل گیا جو مسلمانوں کی تاریخ کے دورِ ملوکیت کی یادگار ہیں۔'' [۱]

اور اب، دورِ حاضر میں، ماشاء اللہ ''ملوکیت'' کا خاتمہ ہو چکا ہے، ''جمہوریت'' کا دور دورہ ہے، کارل مارکس کی بدولت، دنیا کو وہ نظام مل چکا ہے، جو ''قرآنی نظام ربوبیت'' کے متماثل ہے، اور جسے چودہ صدیوں میں، کوئی مفسرِ قرآن، کوئی متکلمِ اسلام، کوئی ماہرِ حدیث، کوئی عالمِ تاریخ وسیر، اور کوئی فقیہہ و محدث نہ سمجھ سکا، اس کا اگر شعور وفہم، کسی نے پایا، تو حضرت کارل مارکس اور اس کے خلیفۂ خاص حضرت اینجلز تھے، جن سے پرویز صاحب کو علم ہوا کہ قرآن تو آیا ہی اس لیے ہے کہ وہ ''عالمگیر نظام ربوبیت'' قائم کرے، چنانچہ ہندوستان نام کے خالص عرب ملک میں، بمقام بٹالہ، ایک خالص ''عربی مفکر قرآن'' پیدا ہوا، جس کی مادری زبان عربی تھی، اور جس پر نظام ملوکیت کی کوئی پرچھائیں تک نہ پڑی تھی، اور الفاظِ قرآن کی وہ روح، جو دورِ ملوکیت میں، قرآنی مفردات سے منفک ہو چکی تھی، وہ پرویز صاحب کی مرتب کردہ ''لغات القرآن'' میں لوٹ آئی۔

## ''مفکر قرآن'' کا مطالبہ:

''مفکر قرآن''، اگرچہ خود تہذیب حاضر کی ذہنی غلامی اور فکری اسیری میں مبتلا تھے، لیکن، وہ بڑی بلند آہنگی سے، قرآن کا نام لے کر، یہ اعلان کیا کرتے تھے:

''یاد رکھئے، کہ دین میں سند نہ تاریخ کے مشمولات ہیں، اور نہ مسلمانوں کے متواتر ومتوارث عقائد ومسالک۔ سند ہے خدا کی کتاب، یہی وجہ ہے کہ میں نے قرآنی نظام ربوبیت پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ آپ یہ دیکھئے کہ جو کچھ کہا گیا ہے، وہ، قرآن کے مطابق ہے یا اس کے خلاف۔'' [۲]

---

[۱] طلوع اسلام، دسمبر ۱۹۹۴ء، جنوری ۱۹۶۵ء، ص ۹۳ [۲] نظامِ ربوبیت، ص ۱۹۲

میں نے ''مفکرِ قرآن'' صاحب کے اس مطالبہ کو چیلنج جان کر قبول کر لیا ہے، اور ان کے ''نظامِ ربوبیت'' کا جائزہ، صرف اور صرف قرآن کریم کی روشنی میں لیا ہے، ہمارے اسلافِ صالحین کی روش بھی یہی تھی کہ جس کسی باطل طائفے کے افکار و نظریات کی تردید و تنقید، ان کے پیشِ نظر ہوتی، تو وہ یہ کام، اُن ہی کے مسلمہ اصولوں کی بنیاد پر کیا کرتے تھے، تاکہ مخالفین پر حجت قائم ہو سکے۔ مثال کے طور پر، جب یونانی فلسفہ کے حملہ سے فرزندانِ اسلام متاثر ہوئے، تو اللہ تعالیٰ نے اپنے دین کی نصرت وحمایت اور حفاظت کے لیے، ایسے علماء کو پیدا فرمایا، جنہوں نے اس فلسفہ کو، خود اسی کے اصولوں کی بنیاد پر رد کیا۔ اس لیے میں بھی، اِسے قرین صواب و مصلحت سمجھتا ہوں کہ پرویز صاحب کے اپنے قائم کردہ اصول و معیار ہی کی بنیاد پر ......صرف اور صرف قرآن کریم ہی کی روشنی میں...... ''نظامِ ربوبیت'' کا جائزہ لوں۔ میں اپنے اس جائزہ میں کہاں تک کامیاب رہا ہوں، اس کا فیصلہ، قارئین کرام ہی کر سکتے ہیں۔

''نظامِ ربوبیت'' کی اختراع میں بالخصوص، اور اپنے پورے فکر کی ابتداع میں بالعموم، پرویز صاحب نے، جن چیزوں کو ''قرآنی دلائل'' قرار دیا ہے، وہ، دراصل اشتراکی اور مغربی مفکرین کے افکار و نظریات کی چھوڑی ہوئی، وہ ہڈیاں ہیں، جنہیں جب وہ قرآن کے نام سے پیش کرتے ہیں، تو انہیں ''قرآنی دلائل'' کا نام دے دیتے ہیں۔

''نظامِ ربوبیت'' میں، جن مفکرینِ مغرب کے اقتباسات کو، پرویز صاحب نے اپنے وسعتِ مطالعہ کا رعب جمانے کے لیے، یا عام قارئین کو ان کے بھاری بھرناموں سے مرعوب کرنے کے لیے پیش کیا ہے، میں نے انہیں یکسر نظر انداز کر دیا ہے، کیونکہ خواہ یہ اقتباسات مخالفتِ قرآن میں ہوں یا تائیدِ قرآن میں، ہر اعتبار سے ناقابلِ التفات ہیں۔

پہلی صورت میں تو ایسا ہونا ظاہر ہی ہے۔ دوسری صورت میں بھی (جبکہ وہ تائیدِ قرآن میں ہوں) اس لیے ناقابلِ التفات ہیں کہ قرآن کریم بجائے خود اس امر سے بالاتر ہے کہ وہ کسی کافر سکالر کی تائید وحمایت کا محتاج ہو۔ لیکن پرویز صاحب، اپنے مغربی آقاؤں اور اشتراکیت کے صنّاعوں کے نظریات کو جب منسوب الیٰ القرآن کرتے ہیں تو اندازِ نگارش ایسا ہوتا ہے کہ عالمِ

کفر کی یہ شراب ''قرآنی صحافت'' کی نئی بوتلوں میں بند دکھائی دیتی ہے۔ ''مفکر قرآن'' کی ساری ٹیکنیک، شگفتہ تحریر کے روپ میں، طویل نویسی اور لفظی گورکھ دھندوں میں مضمر ہے۔ میری اس کتاب کا جو شخص بھی، بنظرِ غائر مطالعہ کرے گا، وہ یہ محسوس کرے گا کہ پرویز صاحب کی لفاظی، پیاز کے چھلکوں کی طرح اترتی چلی جاتی ہے، اور قرآن کی جن آیات کو، اپنی مطلب برآری کے لیے، انہوں نے مسخ و تحریف کا نشانہ بنایا ہے میں نے قرآنی حدود میں رہتے ہوئے دلائل کے ساتھ جائزہ لے کر، ان کی اصل حقیقت کو واضح کر دیا ہے۔ اگرچہ یہ کتاب بالحاظِ حجم، جناب پرویز صاحب کی کتاب ''نظامِ ربوبیت'' سے کم تر ہے لیکن بالحاظ دلائل برتر ہے۔

## منکرینِ حدیث کے تمام گروہوں میں قدرِ مشترک...... ''نظامِ ربوبیت''

اب آخر میں یہ بات قارئینِ کرام کے ذہن نشین رہنی چاہیئے کہ منکرینِ حدیث کے تمام گروہوں نے، قرآن کا معاشی نظام پیش کرنے میں، پرویز صاحب ہی کی تقلید کی ہے۔ ان سب کے دلائل و براہین، اور طرزِ استدلال ہو بہو وہی ہیں، جو پرویز صاحب کے اختیار کردہ ہیں۔ یہ تمام ٹولے، ایک دوسرے سے بعض امور میں اختلاف رکھتے ہوئے بھی، ''نظامِ ربوبیت'' پر متفق الخیال اور متحد الرائے ہیں، خواہ وہ لاہور میں، طلوع اسلام گلبرگ سے وابستہ ہوں، یا بلاغ القرآن سمن آباد سے۔ کراچی میں ادارہ فکرِ اسلامی سے تعلق رکھتے ہوں، یا کسی ''خیر خواہ بھائی'' سے۔ ان کی آواز، مجلہ صوت الحق کے ذریعہ لوگوں تک پہنچے یا کسی اور ذریعہ سے۔ چونکہ ان سب گروہوں کے مقتداء اور پیشوا، پرویز صاحب ہی ہیں جنہیں قدرت نے بڑی فیاضی سے قلمی صلاحیتوں سے نوازا ہے، اور وہ اپنے افکارِ باطلہ کو، جس خوبی سے پیش کر سکتے ہیں، دوسرے لوگوں کے بس کی بات نہیں ہے۔ اس لیے قرآن کا معاشی نظام پیش کرنے میں، ان سب نے پرویز صاحب ہی کی اندھی تقلید کی ہے اور ہاتھی کے پاؤں میں سب نے اپنا پاؤں رکھ دیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے پرویز صاحب ہی کے دلائل (اور کتب) کو سامنے رکھ کر تردید و ابطال کا فریضہ انجام دیا ہے۔ کیونکہ ان کی تردید میں ان کے جملہ مقلدین و متبعین کا ابطال از خود شامل ہو جاتا ہے۔

باب اوّل

# پرویز صاحب کا
# ''نظام ربوبیت'' اور مارکس کی اشتراکیت

''ہندو تھا، اور ہندو ہی رہا، لیکن بعض مصلحتوں کی بناء پر، اس نے اپنا نام عبداللہ رکھ لیا۔ سب جاننے والے اس کی اس حرکت کا مذاق اڑاتے، اور اس سے کہتے کہ فقط نام کی تبدیلی سے رام داس، عبداللہ کیسے بن سکتا ہے، اور اس کا یہ فریب کب تک نبھ سکتا ہے، معلوم نہیں، اس تبدیلیٔ نام سے، رام داس نے اپنے آپ کو فریب دیا تھا، یا دوسروں کو فریب دینے کی کوشش کی تھی، لیکن بات کچھ بھی ہو، تھی مبنی بر حماقت۔

لیکن اس قسم کی حرکت، کسی رام داس پر ہی موقوف نہیں، بڑے بڑے عالی دماغ مدبرین بھی یہی کچھ کر رہے ہیں۔'' [۱]

ان ہی ''عالی دماغ مدبرین'' میں ہمارے ''مفکر قرآن'' بھی شامل ہیں، جو اشتراکیت کو ''قرآنی نظام ربوبیت'' کا نام دے کر، اپنی مفکرانہ صلاحیتوں کا لوہا منواتے رہے ہیں۔ چنانچہ ''نظام ربوبیت'' کے نام سے، جو کچھ وہ پیش کرتے رہے ہیں، وہ دراصل اشتراکیت پر قرآنی ٹھپہ ہے، اور کبھی کبھی، خود، انہیں بھی اس امر کا احساس ہو جاتا تھا کہ ان کے پیش کردہ نظام ربوبیت پر یقیناً لوگوں کو اشتراکیت ہی کا گمان ہوگا۔ ایسی صورت میں، وہ بڑے جارحانہ انداز میں، پہلے تو ایسے افرا کو ''سطح بین لوگ'' قرار دیا کرتے تھے، اور پھر انہیں جہالت اور بے علمی کا یہ طعنہ دیا کرتے تھے کہ...... ''تم نہ تو قرآن ہی کو سمجھتے ہو، اور نہ

---

[۱] طلوع اسلام، جون ۱۹۴۹ء، صفحہ ۲

اشتراکیت کو جانتے ہو، تم تو نرے جاہل ہو، بھلا علم کی ان باتوں سے تمہیں کیا سروکار؟''

''جو کچھ قرآن سے میں سمجھا ہوں، وہ یہی ہے کہ قرآن، کسی کے پاس فاضلہ دولت نہیں رہنے دیتا، اور وسائل پیداوار پر، خواہ وہ فطری ہوں یا مصنوعی، کسی کی ذاتی ملکیت کے اصول کو تسلیم نہیں کرتا، خواہ ملکیت افراد کی ہو یا سٹیٹ کی۔ اس مقام پر اکثر سطح بین حضرات فوراً کہہ اٹھیں گے کہ...... یہ عجیب بات ہے کہ میں ایک طرف کمیونزم کو انسانیت کا بدترین دشمن قرار دیتا ہوں، اور دوسری طرف، اسلام، جو وہی کچھ پیش کرتا ہے جسے اشتراکیت پیش کرتی ہے، نوع انسانی کے حق میں آبِ حیات تصور کرتا ہوں۔ بعض لوگ شاید اس سے بھی آگے بڑھیں اور کہیں کہ جو کچھ میں نے لکھا ہے، یہ اشتراکیت ہی ہے جس پر اسلام کا لیبل لگا کر پیش کیا جا رہا ہے، جیسا کہ آپ متنِ کتاب میں دیکھیں گے......اس قسم کی باتیں، ان لوگوں کی طرف سے پیش کی جاتی رہی ہیں جو نہ یہ جانتے ہیں کہ کمیونزم کیا ہے، اور نہ یہ کہ اسلام کیا ہے؟'' [1]

ہمیں خوشی ہے کہ ہمارے ''مفکر قرآن'' صاحب، ماشاءاللہ، کمیونزم کو بھی جانتے ہیں اور اسلام کو بھی۔ کیونکہ وہ ایک مدت تک اس تحریک (کمیونزم) کا بڑی دقتِ نظر سے مطالعہ کرتے رہے ہیں، اس مطالعہ کا حاصل کیا ہے؟ خود اُن ہی کے قلم سے ملاحظہ فرمایئے۔

''اس مطالعہ کے بعد، میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ یہ تحریک انسانیت کی سب سے بڑی دشمن ہے، اس تصور سے میری روح کانپ اٹھتی ہے کہ اگر یہ نظام کہیں ساری دنیا پر مسلط ہو گیا، تو اس سے وہ کس عذاب الیم میں مبتلا ہو جائے گی۔'' [2]

''اگر محنت کش، نظام سرمایہ داری میں، اپنے آپ کو مجبور پاتا تھا تو سوشلزم میں مجبور تر سمجھتا ہے، اور یہی چیز اس نظام کی ناکامی کی بنیادی وجہ ہے۔ محنت کش

---

[1] نظام ربوبیت، تعارف، صفحہ ۲۳ [2] نظام ربوبیت، صفحہ ۲۲

سے یہ کہنا کہ جو کچھ ہم تمہیں دیتے ہیں تمہیں اس پر کام کرنا ہوگا، طوعاً نہ کرو گے، تو کرھاً کام کروایا جائیگا اور تم اسے چھوڑ کر کہیں اور جا بھی نہیں سکتے، کیونکہ رزق کے تمام دروازوں پر، ہمارا ہی کنٹرول ہے، یہ ایک ایسا جہنم ہے جس کی مثال کہیں نہیں مل سکتی۔'' [۱]

سوشلزم کا نظام، نظام سرمایہ داری سے بھی زیادہ بدترین نتائج پیدا کرتا ہے، وہ اس طرح، کہ جب مختلف کارخانے (محنت گاہیں) مختلف مالکوں کے ہوں تو کم از کم مزدور کو یہ ذہنی اطمینان ضرور حاصل رہتا ہے کہ اگر اس کارخانہ میں حسب پسند کام اور اجرت نہ ملے گی تو کسی اور جگہ کام تلاش کرلوں گا، لیکن سوشلزم میں چونکہ تمام محنت گاہوں کا مالک ایک ہی ہوتا ہے، یعنی حکومت، اس لیے مزدور سے یہ ذہنی اطمینان بھی چھن جاتا ہے، اور وہ اپنے آپ کو بے بس قیدی سمجھنے لگ جاتا ہے۔'' [۲]

''اس نظام (سوشلزم) میں محنت کش کی حالت پہلے سے بھی بدتر ہوگئی ہے، پہلے اگر اس کی ایک مالک سے نہیں بنتی تھی، تو وہ اسے چھوڑ کر کسی اور کی ملازمت اختیار کر لیتا تھا، اب چونکہ وسائلِ رزق پر کلی اجارہ داری، سٹیٹ کی ہوتی ہے، اس لیے وہ اس کا دروازہ چھوڑ کر، کہیں اور جا ہی نہیں سکتا۔ یہ ملوکیت کی بدترین شکل ہے، یہی وہ جہنم ہے جس کے متعلق قرآن نے کہا ہے کہ كُلَّمَا اَرَادُوا اَنْ يَّخْرُجُوا مِنْهَا مِنْ غَمٍّ اُعِيْدُوا فِيْهَا (الحج:۲۲) جب وہ غم واندوہ کے اس عذاب سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لیے، اس سے نکلنے کا ارادہ کریں گے، تو انہیں پھر اس میں دھکیل دیا جائے گا۔'' [۳]

''پردہ اٹھا کر دیکھئے، تو اس کے پیکر میں سرمایہ داری ہی کی روح کارفرما نظر

---

[۱] نظام ربوبیت، صفحہ ۳۴۷ [۲] نظام ربوبیت، صفحہ ۳۴۶

[۳] تفسیر مطالب الفرقان، جلد ۱، صفحہ ۱۱۷

آئے گی، فرق صرف اصطلاح کا ہوگا، نظام سرمایہ داری میں وسائل پیداوار، افراد کی ملکیت میں رہتے ہیں، سوشلزم میں یہ وسائل، افراد کے اس گروہ کے ہاتھ میں آجاتے ہیں، جو مملکت کے اقتدار پر قابض ہو جاتا ہے، غریب محنت کش، ویسے کا ویسا ہی محتاج ومحکوم رہتا ہے، اسی حقیقت کے پیش نظر، اقبال نے کہا تھا کہ:

نظام کار اگر مزدور کے ہاتھوں میں ہو، پھر کیا
طریقِ کوہکن میں بھی وہی حیلے ہیں پرویزی[۱]

## یہی بدترین نظام، قرآنی نظام کے مماثل بھی ہے:

اشتراکیت کے اس نظام کو، غم واندوہ کا عذاب''، ''جہنم کا نمونہ''، ''ملوکیت کی بدترین شکل'' اور نہ جانے کیا کیا کچھ قرار دینے کے بعد، یہ بھی فرماتے ہیں کہ

''جہاں تک کمیونزم کے معاشی نظام کا تعلق ہے، وہ قرآن کے تجویز کردہ معاشی نظام کے مماثل ہے۔'' [۲]

''دوسری طرف کمیونزم ہے جسکا نظام تو قرآنی نظام کے مماثل ہے، لیکن اس کا فلسفۂ زندگی اسلامی فلسفہ کی نقیض ہے۔'' [۳]

''سوشلزم کا معاشی نظام، تو قرآن کے معاشی نظام کے مماثل ہے، لیکن سوشلزم کا فلسفہ، قرآنی فلسفۂ حیات سے، نہ صرف مختلف ہے، بلکہ اس کی ضد ہے۔'' [۴]

## لیکن یہی نظام، آیۂ رحمت بھی ہے!

اشتراکی نظام معیشت پر قرآنی مماثلت کا لیبل چسپاں کر دینے کے بعد، ''مفکر قرآن'' یہ اعلان بھی فرمایا کرتے تھے کہ ''غم واندوہ کا یہ عذاب''، ''جہنم کا یہ نمونہ''، اور ''ملوکیت کی بدترین شکل'' کا حامل کمیونزم، انسانیت کے لیے آیۂ رحمت بھی ہے۔

---

[۱] تفسیر مطالب الفرقان، جلد۱، صفحہ ۱۱۷
[۲] نظام ربوبیت، صفحہ ۳۵۸
[۳] نظام ربوبیت، صفحہ ۴۰۶
[۴] طلوع اسلام، اگست ۱۹۶۷ء، صفحہ ۲۷

''اس وقت، کمیونزم کی طرف سے، دنیا کے سامنے، اس کا معاشی نظام پیش کیا جا رہا ہے، اس کا فلسفہ نہیں۔ اس نظام کے متعلق بدلائل وشواہد بتایا جا رہا ہے کہ یہ سرمایہ دارانہ نظام کے مقابلہ میں، انسانیت کے لیے آیۂ رحمت ہے، اور یہ واقعہ بھی ہے۔'' [1]

سبحان اللہ! کیا کہنے مفکر قرآن کی اس تضاد بیانی کے، کہ، انسانیت کے لیے کمیونزم کا معاشی نظام، ''آیۂ رحمت'' بھی ہے، اور پھر اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی کہ...... ''یہ تحریک، انسانیت کی سب سے بڑی دشمن ہے، اس تصور سے میری روح کانپ اٹھتی ہے کہ اگر یہ نظام کہیں ساری دنیا پر مسلط ہو گیا، تو اس سے وہ، کس عذاب الیم میں مبتلا ہو جائے گی'' ......

''مفکر قرآن'' کی تضاد گوئی کے سلسلہ میں، یہ ستم ظریفی بھی قابل داد ہے کہ ایک ہی کتاب...... نظام ربوبیت...... کے دو مختلف مقامات پر، وہ کمیونزم کے متعلق، متضاد اور متناقض آراء پیش کرتے ہیں، ''غم واندوہ کا عذاب'' بھی، اور ''آیۂ رحمت'' بھی۔

## بدترین نظام - اشتراکیت یا سرمایہ داری؟

یہ بات پہلے گزر چکی ہے کہ ''مفکر قرآن'' نے بڑی دقت نظر سے کمیونزم کا مطالعہ کیا ہے، سوال یہ ہے کہ کیپٹلزم اور کمیونزم میں سے کونسا نظام، بدتر نظام ہے؟ وہ فرماتے ہیں:

''اس نظام کے متعلق بدلائل وشواہد بتایا جا رہا ہے کہ یہ سرمایہ دارانہ نظام کے مقابلہ میں آیۂ رحمت ہے اور یہ واقعہ بھی ہے۔'' [2]

یعنی سرمایہ دارانہ نظام کی نسبت، کمیونزم، نہ صرف یہ کہ بہتر ہے بلکہ آیۂ رحمت بھی ہے، لیکن اس کے برعکس، ''مفکر قرآن'' کے یہ فرمودات بھی ملاحظہ فرمایئے:

''سوشلزم، نظام سرمایہ داری سے بھی بدتر نتائج پیدا کرتا ہے۔'' [3]

''سوشلزم، نظام سرمایہ داری سے بھی بدتر قرار دیا جاتا ہے۔'' [4]

---

[1] نظام ربوبیت، صفحہ ۳۹۸
[2] طلوع اسلام، جنوری ۱۹۶۷ء، صفحہ ۵۸
[3] طلوع اسلام، جنوری ۱۹۷۶ء، صفحہ ۵۱
[4] طلوع اسلام، جنوری ۱۹۷۶ء، صفحہ ۵۰

اور کبھی، کیپٹلزم اور کمیونزم، دونوں کے متعلق ''مفکر قرآن'' یہ بھی فرمایا کرتے تھے۔

''روس کی ڈکٹیٹر شپ اور اشتراکیت ہو، یا یورپ کی جمہوریت اور نظام سرمایہ داری، دونوں باطل اور اسلام کے لیے یکساں خطرہ کا موجب ہیں، یہ دونوں درحقیقت، مغرب کے اس مادی تصور حیات کی شاخیں ہیں جسے اقبال کی اصطلاح میں ''تہذیبِ فرنگ'' کہا جاتا ہے، اور جو اسلام کے یکسر نقیض ہے، اس لیے ان دونوں میں سے ایک کو اسلام کے لیے خطرہ، اور دوسرے کو اسلام کے لیے آیۂ رحمت سمجھنا، حقیقت سے چشم پوشی ہے۔'' [۱]

لیجیے، پہلے سرمایہ دارانہ نظام اور اشتراکیت میں سے، اشتراکیت، آیۂ رحمت تھی، مگر اس اقتباس کی رو سے، دونوں میں سے کوئی نظام بھی ''آیۂ رحمت'' نہ رہا، بلکہ اب دونوں ہی قزاق قرار پا گئے۔

''مشرق و مغرب کے سرمایہ دار ہوں یا کمیونزم اور سوشلزم کے علمبردار، قرآن کریم کی رو سے دونوں قزاق ہیں کہ دونوں کا پیشہ سفاکی ہے۔'' [۲]

ان متضاد آراء پر ہم حیران ہیں کہ:

کس کا یقیں کیجیے ، کس کا یقیں نہ کیجیے
لائے ہیں بزم ناز سے لوگ ، خبر الگ الگ

## تضاد گو شخص کی ذہنی کیفیت:

حقیقت یہ ہے کہ جب کوئی شخص، ایسا تصور اپنا لیتا ہے جو خلافِ حق ہو، مگر اپنے باطل تصور کو باطل نہ کہنے پر بھی مجبور ہو، اور حقیقت کا اعتراف بھی، اس سے بن نہ پڑتا ہو، تو وہ حق و باطل کے درمیان یوں معلق رہتا ہے کہ کبھی ایک طرف جھکتا ہے اور کبھی دوسری طرف پلٹتا ہے، اور پھر وہ مختلف اور متضاد سمتوں میں اپنے جھکاؤ کے دوران، اس خوش فہمی، بلکہ زیادہ صحیح الفاظ میں، اس خود فریبی یا فریب دہی میں مبتلا رہتا ہے کہ اس کا قدم، راہِ راست پر ہی ہے، اور پھر جب وہ اس راہِ راست کا داعی بننے کا ڈھونگ بھی رچائے ہوئے ہو، تو پھر اسے

---

[۱] طلوع اسلام، اپریل ۱۹۶۳ء، صفحہ ۲ [۲] طلوع اسلام، جنوری ۱۹۷۶ء، صفحہ ۵۹

ہر گام پر ذہنی بازی (Mental Gymnasium) کا مظاہرہ کرنا پڑتا ہے، طرح طرح کی سخنسازیوں سے کام چلانا پڑتا ہے، قدم قدم پر ضمیر سے لڑ بھڑ کر، کبھی کوئی بات کہنی پڑتی ہے اور کبھی کوئی۔ اس طرح اس کی پوری زندگی تضادات و تناقضات کا پلندہ بن کر رہ جاتی ہے، ٹھیک یہی معاملہ ''مفکر قرآن'' کا بھی ہے، کبھی کچھ، کبھی کچھ، کہیں کچھ، کہیں کچھ، یہاں کچھ، وہاں کچھ، اور ''مفکر قرآن'' کے اندھے مقلد یہ کہتے نہیں تھکتے کہ:

''پرویز صاحب کی تحریروں کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ وہ، نہ کبھی پرانی ہوتی ہیں، اور نہ ہی ان میں کبھی تضاد واقع ہوتا ہے۔'' [۱]

وہ ''مفکر قرآن'' جس کا پورا لٹریچر، تضادات سے اٹا پڑا ہے، کس قدر خوش قسمت ہے کہ اسے عقیدت مندوں کا ایسا ٹولہ میسر ہو گیا، جو اس کے تضادات سے آنکھیں بند کر کے، یہ راگ الاپتا رہتا ہے کہ:

''طلوع اسلام کا قوم پر، جو سب سے بڑا احسان ہے، وہ یہ ہے کہ اس نے قوم کو Clear Thinking دیا ہے۔'' [۲]

## نظام معیشت اور فلسفہ معیشت:

نظام زندگی اور فلسفۂ زندگی یا نظام معیشت اور فلسفۂ معیشت پر ''مفکر قرآن'' کی تحریریں، تضادات کی ایک اور جولانگاہ ہمارے سامنے پیش کرتی ہیں، چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ:

''جہاں تک کمیونزم کے معاشی نظام کا تعلق ہے، وہ قرآن کے تجویز کردہ معاشی نظام سے مماثل ہے۔'' [۳]

''دوسری طرف کمیونزم ہے جس کا معاشی نظام، قرآنی نظام کے مماثل ہے، لیکن فلسفۂ حیات، قرآنی فلسفۂ زندگی کی نقیض ہے۔'' [۴]

سوال یہ ہے کہ اشتراکیت کا معاشی نظام، یقیناً، اشتراکیت ہی کے فلسفۂ زندگی پر

---

[۱] طلوع اسلام، فروری ۱۹۸۳ء، صفحہ ۲۶
[۲] طلوع اسلام، جون ۱۹۵۹ء، صفحہ ۱۸
[۳] نظام ربوبیت، صفحہ ۳۵۸
[۴] نظام ربوبیت، صفحہ ۴۰۶

استوار ہے، کیا اس نظام حیات کو اس کے فلسفۂ حیات سے منقطع کیا جا سکتا ہے؟ ''مفکر قرآن'' صاحب، جواباً فرماتے ہیں کہ

''جس طرح قرآن، اپنے نظام کو فلسفۂ حیات سے الگ نہیں کرتا، اسی طرح کمیونزم بھی، اپنے معاشی نظام کو، اپنے فلسفۂ زندگی سے جُدا نہیں کرتی۔ کمیونسٹ کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ کمیونزم کے فلسفۂ حیات، اور اس پر متفرع معاشی نظام کو، ایک وحدت کی طرح تسلیم کرے۔'' [1]

''مفکر قرآن'' کی یہ عبارت، اس امر کو واضح کر دیتی ہے کہ نہ تو قرآن، اپنے فلسفۂ حیات اور اپنے معاشی نظام میں انقطاع کا روادار ہے، اور نہ ہی کمیونزم اپنے فلسفۂ زندگی اور معاشی نظام میں افتراق کی قائل ہے، دونوں نظامہائے حیات میں سے، کسی میں بھی فلسفۂ زندگی کو، اس کے نظم معیشت سے جدا نہیں کیا جا سکتا۔ اسلام اور اشتراکیت، ہر دو نظامہائے حیات میں فلسفۂ فکر اور نظامِ عمل، لاینفک ہیں......لیکن......اس کھلے اعترافِ حقیقت کے بعد بھی، ہمارے ''مفکر قرآن'' چاہتے یہ تھے کہ چین کے اقتصادی نظام کو، اس کے فلسفۂ زندگی سے جدا کر کے ''قرآنی بنیاد'' پر کھڑا کر دیں۔

''چین کا معاشی نظام بالشوزم ہے، اگر ہم اس نظام کو وحی کی عطا کردہ مستقل اقدار کی بنیادوں پر قائم کر لیں، تو یہ نظام، ہمارے دینی تقاضا کو پورا کر دیتا ہے، حقیقت یہ ہے کہ کمیونزم کو، اپنے نظام کے لیے محکم بنیاد نہیں ملی۔'' [2]

سوال یہ ہے کہ بالشوزم اور کمیونزم کا معاشی نظام، اگر اپنے فلسفۂ حیات کے ساتھ مل کر، ایک ناقابل تقسیم وحدت قرار پاتا ہے، تو آپ صرف، اس کے معاشی نظام کو، اس کے فلسفۂ زندگی سے جدا کر کے، قرآنی بنیادوں پر استوار کیسے کر سکتے ہیں؟ کیونکہ......''جس طرح قرآن، اپنے نظام کو فلسفۂ حیات سے الگ نہیں کرتا، اسی طرح کمیونزم بھی، اپنے معاشی نظام کو، اپنے فلسفۂ زندگی سے جدا نہیں کرتی''......

---

[1] طلوع اسلام، جنوری ۱۹۶۷ء، صفحہ ۶۶ [2] طلوع اسلام، دسمبر ۱۹۶۵ء، صفحہ ۷۵

پھر یہ بات بھی ہماری سمجھ سے بالاتر ہے کہ اشتراکیت کے معاشی نظام کی عمارت کا نقشہ، مقصد، رخ، ڈیزائن وغیرہ، سب کچھ، پہلے ہی اشتراکی نقطۂ نظر سے طے شدہ ہے، اب اگر آپ، اس عمارت کی بنیاد میں واقع، فکر و فلسفہ کی اینٹوں کو، ایک ایک کر کے نکال کر، اس کی جگہ، اسلامی فلسفۂ حیات کی اینٹیں رکھ دیں، تو یہ عمارت، جو پہلے ہی غیر اسلامی بنیادوں پر ایستادہ ہو چکی ہے، اب اسلامی عمارت میں کیسے تبدیل ہو جائے گی؟ کیا اس کی بنیادوں میں، اب رکھی جانے والی اینٹوں سے، عمارت کا رخ، نقشہ، مقصد اور ڈیزائن بھی بدل جائے گا؟ لیکن ہمارے ''مفکر قرآن'' تھے کہ اشتراکیت کے ساتھ، ساری عمر، عقائد اسلام (یا بقولِ طلوع اسلام، وحی کی مستقل اقدار) کا ضمیمہ نتھی کر کے، اسے مشرف بہ اسلام کرنے پر تُلے رہتے تھے، کوئی ذی شعور مسلمان، اس کے لیے تیار نہ ہوگا کہ وہ ...... اشتراکیت + خدا = اسلام...... جیسی مساوات کی آڑ میں کفر و اسلام کا ملغوبہ تیار کرے۔

جب ایک مرتبہ کوئی شخص، اصل پٹڑی سے اکھڑ جاتا ہے تو وہ راہِ راست سے بعید سے بعید تر ہوتا چلا جاتا ہے، اور وہ اپنی راست روی کے زعم میں ایسا عذرِ گناہ پیش کرتا ہے جو بجائے خود گناہ سے بھی بدتر ہوتا ہے، ٹھیک یہی حالت، ہمارے ''مفکر قرآن'' کی تھی، وہ اشتراکیت اور اسلام، ہر دو میں، ان کے فلسفۂ حیات اور ان کے معاشی نظام میں ائتلاف و تلازم کے قائل تھے، لیکن پھر وہ اشتراکیت کی زلفِ گرہ گیر میں ایسے اسیر ہوئے، کہ حریم اسلام میں، اشتراکیت کے بچھڑے کو داخل کرنے کے لیے، سامری سے بھی چار قدم آگے نکل گئے، اور کمیونزم کے فلسفۂ حیات سے، اس کے معاشی نظام کو جدا کر کے، قرآنی اقدار پر استوار کرنے میں جت گئے، اور بات یہاں تک ہی محدود نہ رہی، بلکہ وہ اساسِ اسلام پر کلہاڑا چلا کر، اور اس کی عمارتِ معیشت کو بنیادوں سے اکھاڑ کر، اشتراکیت کے حضور، بطور نذرانہ پیش کرنے پر اُتر آئے اور یہ دعویٰ کر دیا کہ اشتراکیت نے تو معاشی نظام لیا ہی اسلام سے ہے۔

''قرآن کا معاشی نظام اور کمیونزم کا معاشی نظام، ایک ہی ہے یا ان دونوں

میں مماثلت ہے، تو آپ کو خوش ہونا چاہیے کہ دنیا کی کسی قوم نے اسلام کے معاشی نظام کو اپنایا ہے، قرآن کریم نے یہ نظام چودہ سو سال پہلے دیا تھا اور کمیونزم کا نظام بیسویں صدی کی پیداوار ہے، اس لیے یہی کہا جائے گا کہ کمیونزم نے یہ نظام، اسلام سے لیا ہے، نہ کہ اسلام، اس نظام کو کمیونزم سے مستعار لے رہا ہے۔'' [1]

یہاں پھر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر قرآن، اپنے نظام حیات کو فلسفۂ زندگی سے الگ نہیں کرتا، تو کمیونزم نے ''قرآنی نظام معیشت'' کی عمارت کو، اسلام کے فلسفۂ حیات کی بنیادوں سے اکھاڑ کر الگ کسطرح کرلیا؟ پھر کیا یہ اشتراکی، ایسے ہی نادان، بے سمجھ اور مغفل تھے کہ انہیں اس بات کا احساس تک نہ ہوا کہ جس معاشی عمارت کو وہ قبول کر رہے ہیں، وہ تو پہلے ہی، اپنے نظریۂ حیات کی روشنی میں، اپنے رُخ، نقشہ، مقصد اور ڈیزائن کے لحاظ سے ایک مخصوص عمارت ہے، جو ایک خاص فکر و فلسفہ اور نظام عمل ہی کی بنیاد پر، برقرار رہ سکتی ہے، اس عمارت کو، کسی دوسرے فلسفۂ زندگی پر استوار کیا ہی نہیں جا سکتا بالخصوص، جبکہ یہ دوسرا فلسفۂ زندگی، پہلے فلسفۂ حیات کی نقیض واقع ہو۔

امر واقعہ یہ ہے کہ اسلام اور اشتراکیت میں، نہ صرف یہ کہ فلسفہ وفکر کے اعتبار سے بونِ بعید واقع ہے بلکہ عملی نظام حیات میں بھی بُعد المشرقین ہے۔ اشتراکیت کا اپنا فلسفہ ہے اور اسی فلسفہ پر مبنی، اس کا اپنا معاشی نظام ہے، جو بنیاد سے لے کر عمارت کی انتہائی منزل تک میں، دوسروں سے ممتاز و متمیز ہے، اشتراکیت کی یہ پوری عمارت، از اول تا آخر، مارکس ہی کے فلسفۂ حیات، اور اُسی ہی کے فلسفہ پر، متفرع معاشی نظام پر مشتمل ہے، اس معاشی نظام کو، مارکسی فلسفۂ حیات سے جدا کر کے، اسلامی فلسفہ پر قائم کیا ہی نہیں جا سکتا، اور نہ ہی اسلام کے نظام معیشت کو، اسلامی فلسفۂ حیات کی اساس سے منفک کر کے، اسے کمیونزم کے فلسفۂ حیات پر استوار کیا جا سکتا ہے۔

---

[1] طلوع اسلام، مارچ ۱۹۶۶ء، صفحہ ۲۸

''جس طرح اسلام کے معاشی نظام کو، اس کے فلسفۂ حیات سے الگ نہیں کیا جا سکتا، اسی طرح کمیونزم (یا سوشلزم) کے معاشی نظام کو اس کے نظریۂ زندگی سے جدا نہیں کیا جا سکتا، جس طرح مسلمان ہونے کے لیے سب سے پہلے، اسلام کے فلسفۂ حیات پر ایمان لانا ضروری ہے، اسی طرح کمیونسٹ ہونے کے لیے، کمیونزم کے نظریۂ زندگی کا ماننا لاینفک ہے، اور جس طرح کوئی شخص، محض اسلام کے نظام کو صحیح سمجھ کر مسلمان نہیں ہوسکتا، اسی طرح کوئی شخص، محض کمیونزم کے معاشی نظام کو تسلیم کرنے سے کمیونسٹ نہیں کہلا سکتا، اسلام اور کمیونزم، دونوں میں، ان کے معاشی نظام کو، ان کے فلسفۂ حیات سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔

''جیسا کہ معلوم ہے، کمیونزم کا بانی کارل مارکس تھا، وہ محض ایک ماہر معاشیات نہیں تھا بلکہ اس کا شمار فلاسفرز کے زمرہ میں بھی ہوتا ہے اس نے بنیادی طور پر ایک فلسفہ پیش کیا تھا، اور پھر اسی فلسفہ کی بنیادوں پر، ایک معاشی نظام کا نقشہ دیا تھا جس کی ابتدائی شکل سوشلزم اور انتہائی کمیونزم ہے، لہٰذا کمیونزم اور سوشلزم سے مراد ہے کارل مارکس کا پیش کردہ فلسفہ حیات اور اس پر متفرع معاشی نظام۔''[1]

عمارتِ اسلام کی بنیاد جس فکر پر قائم ہے وہ وحی کی عطا کردہ ہے، اور اس پر کردار و عمل کی جو منزلیں تعمیر ہوئی ہیں، ان کا نقشہ، رخ اور مقصد بھی وحی ہی نے متعین کیا ہے، اس کے برعکس، کمیونزم کی بنیاد، مارکس کے پیش کردہ فلسفہ پر ہے، اور اس پر متفرع نظام بھی، مارکس ہی کا تشکیل کردہ ہے، دونوں میں فکر و عمل کے لحاظ سے زمین و آسمان کا فرق ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ نہ تو اشتراکیت کے بانی ہی نے، اسلامی فلسفۂ حیات سے، اسلام کا معاشی نظام جدا کر کے، اُسے اپنے فلسفۂ زندگی پر قائم کیا ہے (جیسا کہ ''مفکر قرآن'' کا گمان ہے اور وہ

---

[1] طلوع اسلام، اپریل ۱۹۸۰ء، صفحہ ۴۳

اس پر خوش ہو رہے ہیں کہ کسی قوم نے ، اسلام کے معاشی نظام کو اپنایا ہے )، اور نہ ہی کمیونزم کے معاشی نظام کو( جو فکر مارکس کا ساختہ و پرداختہ ہے ) لے کر اسے اساسِ اسلام پر استوار کیا جا سکتا ہے( جیسا کہ ''مفکر قرآن'' کی خواہش رہی ہے )۔ دونوں نظامِ حیات ، جن مخالف بلکہ متضاد فلسفۂ حیات پر استوار ہیں، انہیں اس سے جدا کیا ہی نہیں جا سکتا۔ ایک نظام ، خالق کائنات کا تشکیل کردہ ہے جبکہ دوسرا نظام کارل مارکس جیسے یہودی کا اختراع شدہ ہے، اس لیے خدائی اور انسانی نظام میں سے، ہر ایک کو، اس کی فکری بنیادوں سے جدا کر کے، اسے کسی دوسرے نظام معیشت کے ساتھ، استوار کرنا، کفر و اسلام کا ملغوبہ تیار کرنا ہے۔ اشتراکی نظام معیشت کو، حریم اسلامی میں داخل کرنا، بتوں کو داخلِ کعبہ کرنے کے مترادف ہے، جس طرح بت ، کعبے میں داخل ہو کر بھی ، پتھر کے پتھر ہی رہتے ہیں، خدا نہیں بن جاتے ، بالکل اسی طرح، اشتراکی نظام معیشت کی بنیادوں سے، اشتراکی فلسفہ کی اینٹوں کو نکال کر، ان میں اسلامی عقائد کی اینٹیں جما دینے سے، کمیونزم مشرف بہ اسلام نہیں ہو جاتی، لہٰذا ''رام داس'' جو اصلاً ہندو تھا، وہ ہندو ہی رہے گا، محض نام کی تبدیلی سے، ''رام داس'' سے وہ عبداللہ نہیں بن سکتا۔ لیکن ہمارے ''مفکر قرآن'' تھے کہ یہ راگ الاپتے نہیں تھکتے تھے کہ...... ''اسلام اور اشتراکیت کا نظام معیشت ، باہم متماثل ہیں، اس لیے کارل مارکس کی تشکیل کردہ اشتراکیت سے، اُس کا معاشی نظام لے کر، اگر قرآنی اقدار پر استوار کر لیا جائے، تو یہ ''پیوندکاری'' ہمارے دینی تقاضا کو پورا کر دے گی'' ......

؎ بسوخت عقل زحیرت ایں چہ بوالعجبی است

## ''مفکر قرآن'' کے تضاد کا ایک اور گوشہ:

پرویز صاحب، اپنا ایک فلسفہ بعنوان...... ''کائناتی رفتار'' ...... بایں الفاظ پیش کرتے ہیں، یاد رہے کہ ان کا یہ فلسفہ، ان کے مخصوص حلقے میں، ان کی فلسفیانہ بلند پروازی کا شاہکار سمجھا جاتا ہے۔

''قرآن میں ہے کہ ابدی اصول اور مستقل اقدار، انسان کی راہنمائی کے لیے

، منجانب اللہ عطا ہوئے ہیں ، ان میں یہ صلاحیت موجود ہے کہ وہ راستے کے موانعات کو ہٹاتے ہوئے ، آگے بڑھیں ، اور اپنی منزل مقصود تک پہنچ جائیں ، سورہ فاطر میں ہے: اِلَیۡهِ یَصۡعَدُ الۡکَلِمُ الطَّیِّبُ (۳۵/۱۰) ان نظریات میں یہ صلاحیت ہے کہ وہ اوپر کو اٹھتے ہوئے ، عروج و ارتقاء کی اس منزل تک پہنچ جائیں جسے اُن کے لیے متعین کیا گیا ہے، ان نظریات کو، قرآن نے الحق کہہ کر پکارا ہے ، اور ان موانعات کو، جو اس کا راستہ روک کر کھڑے ہو جاتے ہیں، وہ باطل سے تعبیر کرتا ہے، اور اس کشمکشِ حق و باطل کے متعلق کہتا ہے کہ بَلۡ نَقۡذِفُ بِالۡحَقِّ عَلَی الۡبَاطِلِ فَیَدۡمَغُهٗ فَاِذَا هُوَ زَاهِقٌ (۲۱/۱۸) الحق ، باطل پر اپنا نشانہ لگاتا رہتا ہے تا آنکہ باطل کا بھیجا نکل جاتا ہے اور یوں وہ میدان چھوڑ کر بھاگ نکلتا ہے، لیکن اس کے ساتھ ہی ،قرآن ، کہتا ہے کہ اس طرح باطل کی شکست اور حق کی فتح......یا یوں کہئے کہ......ان نظریات کے، اپنی منزل مقصود پر پہنچنے کی رفتار، بڑی سست ہوتی ہے، یَعۡرُجُ اِلَیۡهِ فِیۡ یَوۡمٍ کَانَ مِقۡدَارُهٗۤ اَلۡفَ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوۡنَ (۳۲/۵) ان کی اسی رفتار کا ایک ایک دن، تمہارے حساب وشمار کی رو سے، ایک ایک ہزار سال کے برابر ہوتا ہے، اسے آپ انسانی تاریخ کی رفتار کہہ لیجیے، لیکن اس کے ساتھ وہ یہ بھی کہتا ہے کہ اگر کبھی ایسا ہو کہ انسانوں کی کوئی جماعت، اِن نظریات کو، اپنی زندگی میں عملاً رائج کر لے، تو پھر ان کے نتائج ، انسانی حساب وشمار کے مطابق، دنوں میں مرتب ہو جاتے ہیں، چنانچہ جہاں اس نے یہ کہا ہے کہ اِلَیۡهِ یَصۡعَدُ الۡکَلِمُ الطَّیِّبُ (ان نظریات میں، از خود، ابھرنے کی صلاحیت موجود ہے) ، اس کے بعد کہا ہے کہ وَالۡعَمَلُ الصَّالِحُ یَرۡفَعُهٗ (۳۵/۱۰) انسانی اعمال صالحہ کی قوت، انہیں نہایت تیزی سے اوپر اٹھا دیتی ہے۔ [1]

---

[1] طلوع اسلام، فروری ۱۹۷۳ء، صفحہ ۲۲ تا صفحہ ۲۳

حق و باطل کی اس کشمکش میں، کاروانِ تاریخ آگے بڑھتا ہوا، اسلام کے صدر اول میں داخل ہوتا ہے، تو پرویز صاحب، اسے یوں بیان فرماتے ہیں۔

''انسان، تنہا عقل کی رو سے، زندگی کے طول طویل راستوں پر، تنہا چلا آ رہا تھا، اندھیروں میں ٹامک ٹوئیاں مارتا، ٹھوکریں کھاتا، ہڈیاں تڑواتا۔ کہ آج سے چودہ سو سال پہلے، قندیل وحی نے، ان راستوں کو روشن کر دیا، عرب میں بسنے والی قوم نے، اس کے عطا کردہ نظریاتِ حیات کو اپنایا اور برق رفتاری سے آگے بڑھ گئی، اس کے بعد، اس قوم نے وحی کی رہنمائی کو چھوڑ دیا، اور کاروانِ انسانیت پر عقل کے تجرباتی طریق سے شاہراہِ حیات پر گامزن ہو گیا، اب اس کی رفتار پھر سست ہو گئی، رفتار تو بیشک سست ہو گئی، لیکن اس کا ہر قدم اٹھتا اسی منزل کی طرف جا رہا ہے جسطرف اسے وحی کی روشنی لے جا رہی تھی۔''[1]

عہد اسلام کے بعد، تقریباً تیرہ صدیوں تک کائناتی رفتار سست رہی، پھر بقول پرویز صاحب، یکا یک اضافہ ہو گیا، کیوں؟ کیا عہد رسالتماب کا اسلام پھر لوٹ آیا؟ یا خلافت راشدہ کا دورِ ''الحق'' واپس آ گیا؟ یا ختم نبوت کا ''عبوری دور'' ختم ہونے کے بعد، کوئی نیا پیغمبر، از سر نو ''مستقل اقدار'' کی وحی لیکر آ گیا؟ نہیں، بالکل نہیں، بلکہ کارل مارکس نامی یہودی کی فلسفیانہ فکر پر متفرع نظام اشراکیت کا ''الحق'' روس اور چین میں جلوہ افروز ہو گیا، اور اس طرح کاروانِ انسانیت کی شاہراہِ حیات پر، سست روی میں یکا یک تیزی پیدا ہو گئی۔

''یہ ٹھیک ہے کہ پہلے روس اور اس کے بعد چین کی ان انقلابی جماعتوں نے، کائناتی قانون کی تائید کے لیے ہاتھ اٹھا کر، اس کی رفتار میں تیزی پیدا کر دی ہے۔''[2]

کائناتی قانون کی رفتار میں، یہ تیزی، اس روسی نظام کی بدولت ہوئی ہے، جسکے متعلق، ''مفکر قرآن'' نے بڑی دقّتِ نظر کے ساتھ، مطالعہ کرنے کے بعد، یہ فرمایا ہے کہ

---

[1] طلوع اسلام، فروری ۱۹۷۳ء، صفحہ ۲۴ [2] طلوع اسلام، جنوری ۱۹۶۷ء، صفحہ ۶۴

''یہ تحریک، انسانیت کی سب سے بڑی دشمن ہے، اس تصور سے میری روح کانپ اٹھتی ہے کہ اگر یہ نظام، کہیں ساری دنیا پر مسلّط ہو گیا، تو اس سے وہ کس عذاب الیم میں مبتلا ہو جائے گی۔'' [1]

## ایک اہم سوال:

قطع نظر اس کے، کہ قرآن کے متفرق مقامات پر واقع آیات کے ٹکڑوں کو جوڑ جاڑ کر، ''مفکر قرآن'' نے ''کائناتی رفتار'' کے جس فلسفہ کو گھڑا ہے، وہ میزانِ صحت میں کوئی وزن رکھتا بھی ہے یا نہیں، یہاں ایک اہم سوال پیدا ہوتا ہے اور وہ یہ کہ:

''اگر ایک نظام، اپنے ظاہری ڈھانچے کے اعتبار سے درست ہو مگر اس کی روح قطعی باطل ہو، تو کیا ظاہری ڈھانچے کی یہ درستگی، اپنی رگ رگ میں رچی بسی روحِ باطل کے باوجود، کائناتی رفتار میں اضافہ کر دے گی؟ بالفاظِ دیگر، ایک ہے فلسفۂ حیات اور دوسرا ہے اس پر قائم ہونے والا نظام۔ پہلی چیز بنیاد ہے اور دوسری اُس پر قائم ہونے والی عمارت ہے۔ اشتراکیت میں پہلی چیز باطل ہے، اور دوسری چیز یعنی اس پر متفرع معاشی نظام (بقول پرویز) حق ہے، سوال یہ ہے کہ کائناتی رفتار کو تیز کرنے والی چیز، خالص اور بے آمیز حق ہے؟ یا حق و باطل کا وہ مخلوطہ، جسکے متعلق ''مفکر قرآن'' مرتے دم تک یہ رٹ لگاتے رہے کہ...... ''دوسری طرف، کمیونزم ہے جس کا نظام، تو قرآنی نظام کے مماثل ہے، لیکن اس کا فلسفۂ حیات، قرآنی فلسفۂ زندگی کی نقیض ہے'' ......

ہمارے نزدیک، تو نہ صرف، اشتراکیت کا فلسفۂ حیات، بلکہ اس پر متفرع معاشی نظام بھی، اسلام اور قرآنی تعلیمات سے مکمل منافات رکھتا ہے، لیکن، بالفرض محال، اگر اشتراکی نظام معیشت کو، مطابق قرآن مان بھی لیا جائے، تو کیا جس فلسفۂ حیات پر، یہ استوار ہے، اس کی موجودگی میں، یہ نظام، انسانیت کے لیے سود مند ہو سکتا ہے؟ اعمال کا ڈھانچہ،

---

[1] نظام ربوبیت، صفحہ ۲۲

اگر درست بھی ہو، تو کیا اس میں موجود، روحِ باطل ، اعمال کی ظاہری شکلوں کو، واقعتاً ، اعمالِ صالحہ رہنے دے گی؟ رسمِ اذان میں، اگر روحِ بلالی، مفقود بھی ہو تو کیا تب بھی، یہ اُس اذان کی قائم مقام اور مماثل ہوسکتی ہے جس سے شبستانِ ظلمت کا وجود لرز اٹھے؟

ہم تو ساری عمر یہی سنتے رہے ہیں کہ اگر اعمال صالحہ میں سے روحِ ایمان نکل جائے، تو یہ اعمال، بیکار محض ہوتے ہیں، ان میں کوئی وزن باقی نہیں رہتا۔

رگوں میں ، وہ لہو باقی نہیں ہے　　　وہ دل ، وہ آرزو باقی نہیں ہے
نماز و روزہ و قربانی و حج؟　　　یہ سب باقی ہیں ، تو باقی نہیں ہے

لیکن ''مفکر قرآن'' صاحب فرماتے ہیں ، اور ایک قدم آگے بڑھ کر فرماتے ہیں کہ...... ''اگر کوئی نظامِ عمل ، اپنی اصلی روح سے محروم بھی ہو، بلکہ اس میں روحِ باطل سرایت بھی کیے ہوئے ہو، تو پھر بھی وہ کائناتی رفتار میں اضافے کا موجب بن جاتا ہے، دیکھتے نہیں ہو کہ کارل مارکس کے مخترعہ فلسفۂ حیات پر متفرع، انسانی ہاتھوں کا تراشا ہوا اقتصادی نظام، جب روس اور چین میں جلوہ افروز ہوا، تو شاہراہِ حیات پر، کاروانِ انسانیت کی سست روی، یکدم تیز گامی میں بدل گئی۔

حقیقت یہ ہے کہ ''مفکر قرآن'' مغرب کی ذہنی اسیری اور فکری غلامی میں بری طرح مبتلا رہے ہیں، وہ معیشت کا پورا نظام، قرآن کے نام پر، اشتراکیت سے درآمد کرتے ہیں، اور اس کا نام رکھتے ہیں ''نظامِ ربوبیت۔'' مغربی معاشرت کے جملہ عناصر ، مثلاً مخلوط سوسائٹی کا تصور، مخلوط تعلیم کا رواج، ترکِ حجاب، مرد و زن کی مطلق اور کامل مساوات، تعدد ازواج کو معیوب قرار دینا، عورت کا چراغ خانہ بن کر رہنے کی بجائے، اسے شمع محفل بننے پر اکسانا، نیز، اُسے درونِ خانہ فرائض نسواں کی بجائے، بیرونِ خانہ مردانہ مشاغل میں منہمک کرنا، وغیرہ، تہذیب مغرب سے لیتے ہیں، اور اسے ''قرآنی معاشرت'' کا نام دیتے ہیں، مغرب کی ذہنی غلامی اور فکری اسیری میں مبتلا ہو کر، جب وہ قرآن کا مطالعہ کرتے ہیں ، تو انہیں ، اس بات کی فکر نہیں ہوتی ، کہ خود قرآن کیا کہتا ہے بلکہ اس بات کی فکر ہوتی ہے کہ

اہل مغرب، اس بارے میں کیا کہیں گے، چنانچہ قرآن کو چھیل چھال کر، جب وہ مطابق مغرب کر ڈالتے ہیں، تو مطمئن ہو جاتے ہیں کہ ''خدا کی کتاب، اب، دورحاضر کی ضرورتوں کو پورا کرنے کے قابل ہوگئی ہے، اب یہ تاریک دور کی کتاب نہیں رہی۔'' وہ فکری سرمایہ تو تہذیب مغرب سے لیتے ہیں، لیکن اسے پیش کرنے کے لیے، وہ مغرب کی اصطلاحوں کی بجائے، اپنی خود ساختہ اصطلاحیں استعمال کرتے ہیں، اشتراکی حضرات، جس چیز کو تاریخی وجوب (Historical Necessity) کی قوت کہتے ہیں، اسے ''مفکر قرآن''، زمانے کے تقاضے کہتے ہیں، روسی، جسے سوشلزم یا کمیونزم کہتے ہیں، وہ، اسے ''نظامِ ربوبیت'' کا نام دیتے ہیں، اشتراکیت کے علمبردار، جسے ''مادی جدلیت'' کہتے ہیں، وہ، جب ''مفکر قرآن'' کے ہاں پہنچتی ہے تو ''حق و باطل کی کشمکش'' کا خوش آیند لبادہ اوڑھ لیتی ہے۔

## غلام ذہن کا کرشمہ:

''مفکر قرآن'' کا وہ اقتباس، پہلے گزر چکا ہے، جس میں انہوں نے اشتراکیت کے فلسفۂ زندگی اور اس کے معاشی نظام کو، کارل مارکس کی اختراع قرار دیا تھا (ملاحظہ ہو، طلوع اسلام، اپریل ۱۹۸۰ء، صفحہ ۴۳)۔ اس کے بعد، اب یہ بھی ملاحظہ فرمایئے کہ کارل مارکس ہو یا اینجلز، ماؤزے تنگ ہو، یا لینن، ان سب کا پیش کردہ معاشی نظام، اگرچہ، بقول پرویز، قرآن کے معاشی نظام کے مماثل ہے، مگر ان کا فلسفۂ حیات، قرآنی فلسفۂ زندگی کا نقیض ہے، آخر فلسفۂ زندگی اور نظامِ عمل میں یہ بنیادی اختلاف کیوں واقع ہوا؟ ''مفکر قرآن'' نے کارل مارکس کے متعلق، اس حقیقت کو بایں الفاظ واضح کیا ہے۔

> ''مارکس کے سینے میں قلب حساس تھا جو مظلوم و مقہور انسانوں کی حرماں نصیبی پر......جن پر بالادست انسانوں کی چیرہ دستیوں نے رزق کے دروازے بند کر دیئے تھے......خون کے آنسو روتا تھا، وہ چاہتا تھا کہ کسی طرح، ان کے دکھ دور ہو جائیں، وحی کی حقیقی روشنی (قرآنی تعلیم) اس کے سامنے نہیں تھی، اس کے

اگر رعایا کی شخصیتوں کی نشو ونما میں، کوئی مزاحمت یا منقصت واقع ہوگی، تو اس کی ذمہ داری، اس حکومت پر عائد ہوگی، جس نے انہیں اپنی پابندیوں میں جکڑ کر، یا ان سے آزادی سلب کر کے، انہیں ناقص شخصیتیں بننے پر مجبور کیا۔ اس جرم کی پاداش میں، وہ حکمران، کل اپنے رب کی عدالت میں ماخوذ اور جوابدہ ہوں گے ۔ لہٰذا کوئی خدا ترس حکمران...... جب تک اس میں، خدا کی عدالت میں جواب دہی کا احساس موجود ہے...... لوگوں کی معاشی یا سیاسی یا کسی بھی نوع کی آزادی چھین کر، ایسا خطرہ مول نہیں لے سکتا جس کا نتیجہ، آخرت میں، اس کی گرفت کی صورت میں ظاہر ہو۔ اس لیے بالیقین یہ کہا جاسکتا ہے کہ ''مفکرِ قرآن'' کا من گھڑت ''نظامِ ربوبیت'' صرف، اُن کے اپنے گمان وخیال کی دنیا میں، اسلام کے صدرِ اول میں قائم تھا، ورنہ عالمِ واقعہ میں، وہاں صرف وہ نظام کارفرما تھا، جس میں ہر شخص کو حقِ ملکیت، نہ صرف یہ کہ، حاصل تھا، بلکہ اس حق کا احترام بھی کیا جاتا تھا۔

## خلافت راشدہ کے بعد تغیر کی اصل نوعیت:

الغرض، خلافتِ راشدہ کے بعد، جو تغیر، زندگی کے مختلف شعبوں میں واقع ہوا، وہ دراصل، اخلاقی بگاڑ کی علامات تھیں، ورنہ معاشی شعبہ میں ذاتی ملکیت کا وجود و عدم، اس اخلاقی بگاڑ میں کوئی اثر نہیں رکھتا ۔ بندۂ مومن کے لیے قابلِ لحاظ امر، ذاتی ملکیت اور دولتِ زر کی کثرت و قلت نہیں ہے، بلکہ یہ ہے کہ جو کچھ اس کے پاس ہے، وہ قانونِ خداوندی کے تحت کمایا ہے یا اس کی نافرمانی کرتے ہوئے حاصل کیا ہے ۔ اگر یہ سب کچھ اسے اتباعِ حق کے ذریعہ ملا ہے تو یہ اللہ کا فضل ہے، جس میں سے وہ، جس قدر چاہے، راہِ خدا میں صرف کرتے ہوئے اجرِ آخرت کما لے۔ بندۂ مومن کے لیے ذاتی ملکیت کا وجود و عدم، خود پرویز صاحب کے نزدیک بھی بے معنیٰ ہے، حالانکہ وہ شخصی اور نجی ملکیت کے وجود کو باطل بلکہ کفر و شرک قرار دیتے ہیں چنانچہ وہ لکھتے ہیں کہ:

''اگر (بفرضِ محال) اس بات کو تسلیم بھی کر لیا جائے کہ جو کچھ ایک شخص کماتا ہے، وہ سب کا سب، اس کی ذاتی ملکیت قرار پائے گا تو جہاں تک ایک مومن

کا تعلق ہے، اس سے اس مسئلہ پر کچھ فرق نہیں پڑتا، یہ سب کچھ اس کی ذاتی ملکیت میں ہوتا ہے، لیکن وہ اپنی ذاتی ملکیت کو اپنے دل کی پوری رضا مندی سے، نوعِ انسانی کی نشوونما کے لیے، اپنے معاشرہ (نظامِ مملکت) کے حوالے کر دیتا ہے۔''[1]

ہائے رے مجبوری! اعترافِ حقیقت بھی، مگر ''بفرضِ محال'' کے الحاقی الفاظ کے ساتھ۔ اور پھر ''یہ سب کچھ اس کی ذاتی ملکیت ہے لیکن ..........'' اعترافِ حقیقت بھی اور اس کے ساتھ ''لیکن ..........'' کی آڑ میں انکارِ حقیقت بھی، اور وہ بھی اشتراکیت سے مرعوبیت کے زیرِ اثر۔

بہر حال، حدودِ اسلام میں رہ کر بندۂ مومن جو کچھ کماتا ہے، وہ اس کی ذاتی ملکیت ہی ہے۔ اس میں سے وہ قانوناً، ایک حصہ بطور زکوٰۃ، دینے پر مامور ہے جبکہ بقیہ مال میں سے، وہ، رضا کارانہ طور پر، جس قدر چاہے، راہِ خدا میں خرچ کر ڈالے، لیکن بہر حال، اسلامی معاشرہ میں ذاتی ملکیت کا اصول، ایک مسلمہ حقیقت ہے۔ اسلام کا پورا معاشی نظام اسی اصول پر استوار ہے۔ اسلامی حدود میں رزقِ مکسوب، افرادِ کاسبین کی ذاتی ملکیت میں داخل ہوتا ہے، البتہ جو لوگ، اکتسابِ رزق کی دوڑ میں پیچھے رہ جائیں، ان کی کمی بیت المال کی اس دولت سے پوری ہوتی ہے جو اغنیاء سے بصورتِ زکوٰۃ وعشر وغیرہ وصول کی جاتی ہے۔ نیز اہلِ ثروت اور آسودہ حال لوگ بھی، رضا کارانہ طور پر، اپنے مفلوک الحال افراد کی اعانت و دستگیری کرتے ہیں۔ اس طرح جملہ افرادِ معاشرہ کو، اسلامی حکومت میں ضروریاتِ زندگی کی فراہمی کا سلسلہ قائم رہتا ہے، یوں مملکتِ اسلامیہ، رعایا کو فراہمیٔ ضروریات کی ذمہ داری سے عہدہ برآ ہوتی ہے۔ جس میں اندازِ نظام (بشرطیکہ فراہمیٔ ضروریات کی ذمہ داری پوری ہو رہی ہو، تو) کوئی اہمیت نہیں رکھتا جیسا کہ خود پرویز صاحب کو بھی اعتراف کرتے ہی بنی۔

---

[1] نظامِ ربوبیت، صفحہ ۱۳۴

''اسلام میں معاشی نظام کا انداز کچھ اہمیت نہیں رکھتا، کیونکہ وہ مقصود بالذات نہیں، سوال سارا یہ ہے کہ وہ ذمہ داری جسے مملکت اپنے سر لیتی ہے، وہ کسطرح کے معاشی نظام سے پوری ہوسکتی ہے، یعنی افرادِ معاشرہ اور ان کی اولاد کے سامانِ زیست کی ذمہ داری۔'' [۱]

ایک طرف یہ کہنا کہ ''معاشی نظام کا انداز کچھ اہمیت نہیں رکھتا''، اور دوسری طرف، اشتراکیت پر قرآنی ٹھپہ لگا کر ''نظامِ ربوبیت'' کے نام سے پیش کرنا، اور پھر اسے کفر و اسلام کی کسوٹی قرار دینا، صریحاً دورخا پن ہے۔

مان لیا کہ نہ تو معاشی نظام کوئی اہم چیز ہے اور نہ ہی اس کی کوئی شکلِ خاص، مقصود بالذات ہے۔ سوال یہ ہے کہ حکومت کی فراہمیٔ سامانِ زیست کی ذمہ داری، کس طرح کے نظامِ معیشت سے پوری ہوتی ہے؟ اس نظام سے، جو ذاتی ملکیت کے اصول پر قائم ہو؟ یا اُس نظام سے جو ذاتی ملکیت کے وجود کو کفر و شرک قرار دیتا ہے؟ اگر کوئی شخص، اشتراکیت پر پیشگی ایمان لائے بغیر، قرآن کا مطالعہ، قرآن کو ہدایت دینے کے لیے نہیں، بلکہ قرآن سے ہدایت لینے کے لیے کرتا ہے، تو وہ اس نتیجے پر پہنچے بغیر نہیں رہ سکتا کہ قرآن، اپنی مملکت کے لیے ایسا نظام تجویز کرتا ہے، جو ذاتی ملکیت کے اصول کو اساسی اصول قرار دیتا ہے۔

☆............☆............☆

---

[۱] طلوع اسلام، فروری ۱۹۸۴ء، صفحہ ۲۲

# حرفِ آخر

۱۔ اللہ تعالیٰ کی بجائے، قانونِ فطرت، اور ایک مخصوص نظام سے واسطہ و تعلق رکھنا۔
۲۔ اللہ و رسول کے تصورات کو محو کر کے، ''مرکز ملت'' کے تصور کو مرکزی و محوری حیثیت سے اُجاگر کرنا۔
۳۔ ''نظامِ ربوبیت'' کے خوش آئند لیبل کے تحت، بدترین ڈکٹیٹر شپ کا نظام قائم کرنا۔
۴۔ قرآن کریم کے نام پر، اشتراکی اخلاقیات کو اپنانا، اور انہیں رواج دینا۔
۵۔ ایک آیت کے غلط مفہوم کی بناء پر، صدہا آیات پر خطِ تنسیخ کھینچنا۔

مصنفِ کتاب کے لیے، یہ فیصلہ کرنا بہت مشکل ہے کہ ''نظامِ ربوبیت'' کا لیبل لگا کر، جناب پرویز صاحب نے جس نظام کو پیش کیا ہے، مندرجہ بالا اُمور خمسہ، اس نظام کے اہداف و مقاصد ہیں؟ یا یزداں کے تصور میں تراشے ہوئے اس پیکرِ ابلیس کے بدیہی نتائج و ثمرات ہیں؟ لیکن اگر یہ پانچوں اُمور، اہداف و مقاصد ہی کی حیثیت رکھتے ہوں، اور اس خود ساختہ نظام سے، یہی نتائج و آثار اخذ کرنا، مطلوب و مقصود ہوں، تو پھر ''مفکر قرآن'' کے ذہنِ رسا کی داد دینا پڑتی ہے، جنہوں نے فی الواقع قرآن کریم کا نام لے کر، اشتراکیت کے معاشی نظام کے ساتھ، مغربی معاشرت کے لوازمات کی پیوند کاری کرتے ہوئے، ایک ''کامیاب نظام'' وضع کرنے کی کوشش کی۔ یہ دوغلا نظام (Hybrid Order) اپنے اہداف و مقاصد کو کس طرح پالیتا ہے، اور اس سے مطلوب نتائج و ثمرات کس طرح حاصل ہوتے ہیں، وہ، درجِ ذیل پانچ نکاتی بحث سے بالکل واضح ہے۔

## ۱۔ واسطہ و تعلق اللہ سے نہیں، بلکہ اس کے قانون اور نظام سے

اسلامی عقائد میں اصلی و بنیادی اور مرکزی و محوری حیثیت، صرف اور صرف، ایمان

باللہ کو حاصل ہے۔ باقی چاروں ایمانیات، دراصل ایمان باللہ ہی کی شاخیں ہیں۔ مثلاً انبیاء ورُسُل پر ایمان ہے، تو اس لیے کہ وہ خدا کے نبی اور رسول ہیں۔ اگر کسی شخص کے متعلق یہ معلوم ہو جائے کہ خدا نے اسے نبی یا رسول نہیں بنایا، تو اس کی نبوت و رسالت ہرگز قابل تسلیم نہیں ہوگی۔ کتابوں پر ایمان اس لیے ہے کہ وہ، اللہ تعالیٰ ہی کی نازل کردہ کتابیں ہیں۔ فرشتوں پر ایمان، اس لیے ہے کہ وہ، خدائے قدوس کے مقرر کردہ وہ کارندے ہیں، جن سے پوری کائنات کو چلائے رکھنے کا کام، لیا جا رہا ہے۔ آخرت پر ایمان، اس لیے ہے کہ وہ، اللہ تعالیٰ ہی کا مقرر کردہ ایک ایسا دن ہے جس میں تمام انسانوں کے اس امتحان کا نتیجہ سامنے آئے گا، جو دنیا کی اس آزمائش گاہ میں، اُن سے لیا جا رہا ہے۔ اس لیے اصلی اور بنیادی حیثیت، عقائد اور ایمانیات میں، ایمان باللہ یا دوسرے الفاظ میں عقیدۂ توحید ہی کو حاصل ہے۔

صرف ایمانیات ہی نہیں بلکہ تعبدی اُمور میں بھی، ایمان باللہ ہی کو مرکزی اور محوری حیثیت حاصل ہے۔ فعل نماز کو جو چیز عبادت بلکہ رکنِ اسلام بناتی ہے، وہ ایمان باللہ ہی کا جوہر ہے۔ اگر نماز کے عمل سے ایمان باللہ کا جوہر سلب کر لیا جائے، تو نماز، ایک فضول قسم کی اٹھک بیٹھک بن کر رہ جاتی ہے۔ اگر روزے میں سے، ایمان باللہ کی روح نکل جائے تو روزہ، ایک بے جا قسم کی فاقہ کشی ہو کر رہ جاتا ہے، اگر زکوٰۃ میں سے ایمان باللہ کی حقیقت خارج ہو جائے، تو یہ عمل، فضول خرچی اور چٹی بن کر رہ جاتا ہے۔ اگر حج میں سے ایمان باللہ کی روح نکل جائے، تو اس کی حیثیت، محض ایک سیر سپاٹے سے زیادہ نہیں رہتی۔ اگر جہاد کے عمل میں سے، ایمان باللہ کا جوہر مفقود ہو جائے، تو یہ عمل، ناحق خون ریزی کے عمل میں بدل جاتا ہے۔ پس عبادات میں بھی، اگر کسی عقیدہ کو بنیادی اہمیت حاصل ہے، تو وہ یہی ایمان باللہ ہی کا عقیدہ ہے۔

عبادت سے آگے بڑھ کر پوری زندگی کے معاملات میں، ایمان باللہ ہی کا عقیدہ جڑ اور بنیاد کی حیثیت رکھتا ہے۔ عملی زندگی میں کتنی ہی ایسی چیزیں ہیں، جنہیں انسان جائز سمجھ

کر کرتا ہے اور کتنی ہی چیزیں ایسی ہیں جنہیں وہ ناجائز جان کر، اُن سے اجتناب کرتا ہے۔ امر واقعہ یہ ہے کہ جائز، روا، صحیح اور حق صرف اس لیے ایسے ہیں کہ خدا نے انہیں، ایسا قرار دیا ہے، اور ناجائز، ناروا، غلط اور باطل صرف، اس لیے ایسے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں ایسا قرار دیا ہے۔ فرض اس لیے فرض ہے کہ اسے اللہ تعالیٰ نے فرض طے کر دیا ہے۔ حقوق اس لیے حقوق ہیں کہ وہ، اللہ تعالیٰ ہی کے متعین کردہ ہیں۔ حرام، اس لیے حرام ہے کہ اسے خدائے قدوس نے ایسا فرما دیا ہے۔ حلال اس لیے حلال ہے کہ اسے اللہ تعالیٰ نے حلال کر دیا ہے۔ الغرض، معاملات ہوں یا عبادات، نظریات ہوں یا عقائد؟ ان تمام شعبوں میں مرکزی اور بنیادی حیثیت، ایمان باللہ ہی کو حاصل ہے۔

## اللہ نہیں، اُس کا ''قانون'' اور ربّ نہیں بلکہ ''نظامِ ربوبیت''

قرآن کریم، اللہ تعالیٰ کو ایک ایسی ہستی کے طور پر پیش کرتا ہے، جو خالق، قادر، مالک، رازق، پروردگار، ہادی، شارع، محی، ممیت، محاسب اور مجازی وغیرہ کی صفات سے متصف ہے، لیکن ہمارے ''مفکر قرآن'' نے اس لفظ کو، اپنی دانش وری کی بھینٹ چڑھا کر، ایسے معانی میں استعمال کیا ہے، جو عرف عام میں، محاورۂ عرب میں، اور کتب لغت میں یکسر معدوم ہیں، اور بہر حال، خالق کی بجائے، مخلوق ہی پر اطلاق پذیر ہوتے ہیں۔ چنانچہ وہ ''سلیم کے نام'' ایک خط لکھ کر، اسے قرآنی فہمی کا گُر یہ بتاتے ہیں کہ:

''اس ضمن میں اگر، سلیم! تم ایک اہم نکتہ کو سمجھ لو، تو قرآن فہمی میں تمہاری بہت سی مشکلات کا حل خود بخود نکل آئے گا۔ یعنی ان مقامات میں، اللہ کی جگہ اگر تم ''اللہ کا قانون'' کہہ لیا کرو تو بات بالکل واضح ہو جائے گی۔'' [1]

چنانچہ ''مفکر قرآن'' صاحب، اس گُر کو استعمال کرتے ہوئے، مختلف آیات کے جو تحریفی مفاہیم بیان کرتے ہیں، اس کی چند مثالیں ملاحظہ فرمائیے:

(۱) ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

---

[1] سلیم کے نام، ج۱، ص ۱۰۸

وَاِنْ یُّرِیْدُوْٓا اَنْ یَّخْدَعُوْكَ فَاِنَّ حَسْبَكَ اللّٰهُ (الانفال:٦٢)

''اگر وہ تجھ سے دھوکہ کرنے کی نیت رکھتے ہوں تو تیرے لیے، اللہ کافی ہے۔''

لیکن ''مفکر قرآن'' کے ہاں، آیت کا مفہوم یہ ہے:

''اگر دشمن (اپنے آپ کو مائل بہ صلح ظاہر کر کے) تمہیں دھوکہ دینے کا ارادہ رکھتا ہو، تو (اے رسول!) تم گھبراؤ نہیں، تمہارے لیے خدا کا قانون کافی ہے۔'' [۱]

(۲) قدرے آگے چل کر، اسی سورت میں، یہ الفاظ بھی موجود ہیں:

یٰٓاَیُّهَا النَّبِیُّ حَسْبُكَ اللّٰهُ وَ مَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ(الانفال:٦٤)

''اے نبیؐ! تمہارے لیے اور تمہارے پیروکار اہل ایمان کے لیے تو بس اللہ ہی کافی ہے۔''

لیکن ہمارے ''مفکر قرآن'' کا پیش کردہ مفہوم، ان الفاظ پر مشتمل ہے:

''اے رسول! خدا کا یہ قانون، تیرے لیے کافی ہے، اور ان مومنین کی جماعت کے لیے بھی، (جو اس قانون کو عملاً نافذ کرنے کے لیے) تیرا اتباع کرتی ہے۔'' [۲]

(۳) تیسری مثال کے لیے، قرآن کریم کے اس مختصر سے جملہ کو ملاحظہ فرمائیے:

وَاللّٰهُ یُرِیْدُ الْاٰخِرَةَ (الانفال:٦٧)

''اور اللہ کے پیش نظر آخرت ہے۔''

''مفکر قرآن'' صاحب نے ان الفاظ کا مفہوم، بایں الفاظ پیش کیا ہے:

''اور قانون خداوندی کی نگاہ مستقبل پر ہے۔'' [۳]

(۴) قرآن کریم کے بہت سے مقامات پر یہ جملہ موجود ہے:

وَاللّٰهُ بِمَا یَعْمَلُوْنَ مُحِیْطٌ (الانفال:٤٧)

''جو کچھ وہ کر رہے ہیں، اللہ ان سب (اعمال) کا احاطہ کیے ہوئے ہے۔''

---

[۱] مفہوم القرآن، ص ۴۱۰
[۲] مفہوم القرآن، ص ۴۱۱
[۳] مفہوم القرآن، ص ۴۱۲

لیکن ہمارے ''مفکرِ قرآن'' صاحب کے ہاں، ان الفاظ کا مفہوم یہ ہے:

''لیکن خدا کا قانون، انہیں ہر طرف سے گھیرے ہوئے تھا، وہ ان کے تمام اعمال کو محیط تھا۔'' [1]

(۵) قرآن کریم نے، اللہ تعالیٰ کی دو صفات وَاسِعٌ اور عَلِیْمٌ کا بکثرت ذکر کیا ہے۔ مثلاً ایک مقام پر یہ الفاظ آئے ہیں:

**وَ اللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ (البقرہ: ۲۶۱)**

''اور اللہ، (اپنی قدرت و تصرف میں) بڑی وسعت رکھنے والا اور سب کچھ جاننے والا ہے۔''

لیکن ہمارے ''مفکرِ قرآن'' صاحب وَاسِعٌ کو قانونِ خداوندی کی صفت، اور عَلِیْمٌ کو اسی قانون کا مبنیٰ قرار دیتے ہوئے، مفہوم، یوں بیان فرماتے ہیں:

''خدا کا قانون، بڑی فراخیاں، اپنے اندر رکھتا ہے، اور یکسر علم و حقیقت پر مبنی ہے۔'' [2]

(۶) اب اللہ بمعنی قانون سے ترقی ہوتی ہے، تو اللہ کا معنی ''قانون مکافات'' ہو جاتا ہے۔ بے شمار مثالوں میں سے صرف ایک مثال حاضر ہے۔ سورۃ المائدہ میں ارشادِ خداوندی ہے:

**اِنَّ اللّٰہَ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ (المائدہ: ۷)**

''بے شک، اللہ تعالیٰ دلوں کے راز تک جانتا ہے۔''

مگر ہمارے ''مفکرِ قرآن'' صاحب کے ہاں، ''دلوں کے راز جاننا'' اللہ تعالیٰ کی نہیں، بلکہ اس کے ''قانونِ مکافات'' کی خوبی و صفت ہے، چنانچہ وہ فرماتے ہیں:

''خدا کا قانونِ مکافات، دل میں گزرنے والے خیالات تک کا بھی علم رکھتا ہے۔'' [3]

---

[1] مفہوم القرآن، ص ۴۰۶ [2] مفہوم القرآن، ص ۱۰۳

[3] مفہوم القرآن، ص ۲۴۲

(۷) اب لاتعداد مثالوں میں سے صرف ایک مثال، اس امر کی بھی ملاحظہ فرما لیجیے کہ اللہ سے مراد، وہ ہستی نہیں ہے، جو خالق کائنات ہے بلکہ اس کا ''نظام'' ہے۔ چنانچہ ''مفکر قرآن'' صاحب، اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ (اٰل عمران: ۱۳۱) ''تم اللہ اور رسول کی اطاعت کرو۔'' کا مفہوم یوں بیان کرتے ہیں:

''خدا کے اس نظام کی اطاعت کرو، جسے اس کے رسول نے متشکل کیا ہے۔'' [۱]

یہاں فعل امر اَطِيْعُوا کے دو مفعول ہیں۔ ایک اللہ اور دوسرا رسول۔ مطلب یہ ہے کہ ''تم اللہ اور رسول کی اطاعت کرو'' لیکن ''مفکر قرآن'' صاحب نے لفظ ''اللہ'' کو ''نظام'' کا مفہوم دے دیا، اور رسول کی اطاعت سے جان چھڑانے کے لیے، اسے ''نظام'' کا صورت گر، بنا کر، بطورِ فاعل پیش کر دیا۔ جب کہ آیت میں، وہ بطورِ مفعول واقع ہوا ہے، اور اَطِيْعُوا کے فعل کے اُسی طرح تابع ہے، جس طرح لفظ ''اللہ'' اس کے تابع ہے۔

بہر حال، اب اس کے بعد اللہ بمعنی ''نظام'' کا مفہوم بھی، ترقی پاتا ہے، اور نیا مفہوم، اللہ بمعنی ''نظامِ ربوبیت'' قرار پاتا ہے۔ بے شمار مثالوں میں سے اب چند مثالیں، اس مفہوم کی بھی ملاحظہ فرما لیجیے۔

(۸) قرآن کریم میں ارشادِ خداوندی ہے:

وَ اُمِرْنَا لِنُسْلِمَ لِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (الانعام: ۷۱)

''اور ہمیں یہ حکم دیا گیا ہے کہ تمام جہانوں کے پروردگار کے مطیع فرمان رہیں۔''

لیکن ہمارے ''مفکر قرآن'' صاحب، اس آیت کا مفہوم، یوں بیان کرتے ہیں:

''ہمیں حکم دیا گیا ہے کہ ہم اسی راستہ کو اختیار کریں اور خدا کے عالم گیر نظامِ ربوبیت کے سامنے سر تسلیم خم کر دیں۔'' [۲]

(۹) سورۂ یونس میں یہ الفاظ آئے ہیں:

وَاٰخِرُ دَعْوٰهُمْ اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (یونس: ۱۰)

---

[۱] مفہوم القرآن، ص ۱۵۳ [۲] مفہوم القرآن، ص ۳۰۳

''ان کی ہر بات کا خاتمہ اس دعا پر ہو گا کہ ''ساری تعریفیں، اللہ رب العالمین کے لیے ہیں۔''

مگر ہمارے ''مفکر قرآن'' صاحب، کے نزدیک، مفہوم آیت یہ ہے:

''اور ان کی اس دعوت کا آخری نتیجہ یہ ہو گا کہ اس نظامِ ربوبیت کے عالم گیر نتائج کو دیکھ کر، ہر شخص پکار اُٹھے گا کہ خدا کا یہ نظام، کس قدر مستحق حمد و ستائش ہے۔''[۱]

(۱۰) حضرت صالح علیہ السلام اور حضرت لوط علیہ السلام نے، دورانِ دعوت و تبلیغ، یہ اعلان فرمایا:

اِنْ اَجْرِیَ اِلَّا عَلٰی رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ (الشعراء: ۱۴۵+۱۶۴)

''میرا اجر (معاوضہ) تو اللہ رب العالمین ہی کے ذمہ ہے (میں تم سے کوئی اجر نہیں مانگتا۔)''

لیکن ''مفکر قرآن'' کے نزدیک، ان دونوں آیات کا مفہوم، کچھ اور ہی ہے، چنانچہ وہ، ان کا مفہوم، یوں بیان کرتے ہیں:

''دیکھو! میں تم سے اس بات کا کوئی معاوضہ نہیں چاہتا، میرا معاوضہ تو خدا کی ربوبیت عالمینی کے ذمہ ہے۔''[۲]

''میں اس کے لیے تم سے کوئی معاوضہ نہیں مانگتا، میرا معاملۂ معاوضہ، خدا کے عالم گیر نظامِ ربوبیت کے ذمہ ہے۔''[۳]

یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ جو لوگ (صحابہ کرام) ''خدا کے عالم گیر نظامِ ربوبیت'' اور ''خدا کی ربوبیت عالمینی'' کے قیام سے پہلے ہی، دعوتِ حق دیتے ہوئے، دارِ فانی کو چھوڑ کر، عالمِ باقی کو سدھار گئے، وہ بیچارے اپنے معاوضہ کو کس کے ذمہ ڈالیں گے؟

---

[۱] مفہوم القرآن، ص ۴۶۰ [۲] مفہوم القرآن، ص ۸۴۹

[۳] مفہوم القرآن، ص ۸۵۱ تا ۸۵۲

(۱۱) قرآن مجید میں، ایک اور مقام پر، رب العالمین، کا تذکرہ، یوں کیا گیا ہے:

وَقُضِیَ بَیۡنَهُمۡ بِالۡحَقِّ وَقِیۡلَ الۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ (الزمر:۷۵)

''اور لوگوں کے درمیان حق کے مطابق فیصلہ چکا دیا جائے گا، اور پکار دیا جائے گا کہ حمد ہے اللہ رب عالمین کے لیے۔''

اب اسی آیت کا مفہوم، ''مفکر قرآن'' کے قلم سے ملاحظہ فرمایئے:

''اس وقت، تمام انسانی اُمور کے فیصلے، حق کے ساتھ ہوں گے، اور خدا کی ربوبیت عالمینی، اس حسن و خوبی سے آشکارا ہوگی کہ ہر ایک کی زبان، اس کی حمد و ستائش میں، زمزمہ بار اور نغمہ سنج ہوگی۔''[1]

(۱۲) اب، آخر میں سورۃ الصافات کی یہ آخری پیش کی جاتی ہے:

وَالۡحَمۡدُ لِلّٰهِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ (الصافات:۱۸۲)

''اور ساری تعریف، اللہ رب العالمین ہی کے لیے ہے۔''

لیکن ''مفکر قرآن'' صاحب کے نزدیک، مستحق تعریف، اللہ رب العالمین نہیں، بلکہ وہ نظام ہے جو تمام اقوامِ عالم کی نشو و نما کا ضامن ہے، چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

''اور ساری دنیا کس طرح، اپنی آنکھوں سے دیکھ لیتی ہے کہ خدا کا وہ نظام، جو اقوامِ عالم کی نشوونما کا ضامن ہے، کس طرح، سراپا، سزاوار حمد و ستائش ہے۔''[2]

قبل، اس کے کہ یہ بتایا جائے کہ اللہ سے مراد، ''اس کا قانون'' لینا، اور رب سے مراد ''نظامِ ربوبیت'' لینا، کس طرح انسان کو، اللہ تعالیٰ سے کاٹ کر، اسے صرف قانونِ کائنات اور نظامِ فطرت یا نظامِ معیشت کا بندہ و غلام بنا دیتا ہے، ان خود ساختہ معانی کی لغویت واضح کرنا ضروری ہے۔

## ان نرالے معانی اور انوکھے مفاہیم پر سوچنے کی چند باتیں:

ذرا غور فرمایئے کہ لفظ ''اللہ'' کس قدر عام فہم اور مشہور و معروف کلمہ ہے۔ اسے سمجھنے

---

[1] مفہوم القرآن، ص ۱۰۸۷ [2] مفہوم القرآن، ص ۱۰۵۱

کے لیے کوئی ابہام یا پیچیدگی حائل نہیں ہوتی۔ نہ یہ کوئی ایسا کثیر المعانی لفظ ہے کہ اس میں اشتراکِ معانی اور تشابہ مفاہیم کے باعث، کوئی اشتباہ لازم آ جائے۔ نہ یہ کوئی استعاراتی یا تلمیحی کلمہ ہے جس کا قطعی مفہوم پا لینا مشکل ہے۔ ہر خاص و عام، خواندہ و ناخواندہ اور کافر و مومن، یہ جانتا ہے کہ "اللہ" اس ہستی کا ذاتی نام ہے جس نے یہ وسیع کائنات، اور اس میں واقع ہر چیز کو، خلعت وجود بخشا ہے۔ لیکن ہمارے "مفکر قرآن" نے اپنی تفکیر اور دانشوری کی بھینٹ چڑھا کر، اسے، ایک چیستاں بنا کر رکھ دیا ہے۔

بے شک، اللہ تعالیٰ نے انسانی زندگی کے لیے ایک نظام دیا ہے، مگر خدا کا یہ نظام، خود خدا نہیں ہے۔

یقیناً، خدا کی اطاعت کا واحد ذریعہ، اس کے قانون، حکم اور رسول کی اطاعت ہے۔ لیکن نہ تو "خدا کا قانون" الٰہ ہے، اور نہ ہی "اس کا حکم" خدا ہے، اور نہ ہی "اس کا رسول" خود اللہ ہے، حالانکہ رسول کی اطاعت، خود اللہ ہی کی اطاعت ہے۔ وَمَنْ يُطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ. مگر اس کے باوجود بھی، رسول اور اللہ میں وہی مغایرت پائی جاتی ہے جو مخلوق اور خالق میں واقع ہے۔

لاریب، خداوند قدوس، بڑی وسعتوں کا مالک اور سراپا علم و بصیرت ہے، لیکن خدا کی ان صفات کو، خدا کے نظام یا قانون کے ساتھ نتھی کر ڈالنا، اور پھر اس نظام یا قانون ہی کو، "بڑی وسعتوں کے مالک اور سراپا علم و بصیرت" قرار دینا، قطعی مہمل بات ہے۔

بلاشبہ، اللہ تعالیٰ نے قرآن کی صورت میں ایک دستور اور قانونِ حیات دیا ہے جس کے ایک قانون کا انکار بھی کفر ہے، لیکن اس کے باوجود، خدا کے قانون اور دستور کو، خود خدا قرار نہیں دیا جا سکتا (خواہ وہ بقولِ پرویز، قانونِ ربوبیت ہی کیوں نہ ہو) اللہ اور اس کے قانون کو شے واحد یا مترادف المفہوم قرار دینا، کھلی کھلی تلبیس و تدلیس ہے۔

یقیناً، ہم سجدہ، اللہ تعالیٰ کے حکم کی اطاعت ہی میں کرتے ہیں، اور صرف اُسے ہی سجدہ کرتے ہیں (نہ کہ اس کے حکم اور قانون کو)

لاریب، حکم خداوندی پر چلنا ہی، اس کی عبادت و بندگی اور اطاعت و فرمانبرداری ہے، مگر معبود، اللہ رب العزت کی ذات ہی ہے، نہ کہ اس کا حکم یا قانون۔

بے شک، اللہ تعالیٰ، دلوں میں چھپی ہوئی نیتوں، خیالات، محرکات و مقاصد اور اغراض وغایات تک سے واقف و باخبر ہے، لیکن خدا کی اس صفت (عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ) کو، خدا کی بجائے، اس کے ''قانونِ مکافات'' سے وابستہ کر دیا جائے، تو یہ نہ صرف یہ کہ خلافِ حقیقت ہوگا، بلکہ خود حقیقتِ نفس الامری کو بھی، اس تحریف کے ذریعہ، فصاحت و بلاغت کے بلند ترین معیار سے گرا کر، رکاکت کی اتھاہ گہرائیوں میں پھینک دینے کے مترادف ہوگا۔ ذاتِ خداوندی، صاحب ارادہ وشعور، اور صاحب علم وخبر ہے۔ اس کا نظام یا حکم یا قانون، ذی شعور وارادہ اور صاحب علم وخبر نہیں ہے۔ بلکہ قانون کی خوبی ہی یہ ہوتی ہے کہ وہ اندھا ہو، تاکہ وہ امیر وغریب، شاہ وگدا، ادنیٰ واعلیٰ، اور شریف و وضیع میں فرق و امتیاز نہ کر سکے، اور سب کے ساتھ عدل وانصاف کا برتاؤ کرنا، اس کا شیوہ ہو۔

اور آخر میں رب العالمین کا معنیٰ ''نظامِ ربوبیت'' بیان کرنا، گویا جدت طرازی کی ماؤنٹ ایورسٹ کو سر کر لینا ہے۔ علاوہ ازیں، اس معنی میں ''جدت طرازی'' اور ''نرالا پن'' دونوں ہی جمع ہو گئے ہیں۔ لیکن سوال یہ ہے کہ (فرض کیجیے) کسی مقام پر ''نظامِ ربوبیت'' قائم ہو جاتا ہے، تو کیا اس نظام کے خاتمہ کا معنیٰ، خود ''رب العالمین'' کا خاتمہ ہوگا؟ کیا جب تک ''نظامِ ربوبیت'' کا وجود قائم نہ ہو۔ اس وقت تک ''رب العالمین'' کا وجود بھی معدومِ محض ہوگا؟ اور جونہی، جس مقام پر ''نظامِ ربوبیت'' وجود پذیر ہو جائے، تو کیا اس کا معنیٰ، خود ''رب العالمین'' کا معرضِ وجود، میں آ جانا ہوگا؟ اور پھر کیا ''نظامِ ربوبیت'' کے فنا کے گھاٹ اُترتے ہی (معاذ اللہ) ''رب العالمین'' کا وجود بھی مٹ جائے گا؟ ان اُمور پر سرسری غور وفکر ہی ''مفکر قرآن'' کی الحاد فی الآیات کی عادتِ مالوفہ کو واضح کر دیتا ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ جو شخص، اللہ کا مفہوم بدل کر، کچھ سے کچھ کر ڈالے، وہ قرآنی آیات کے ترجمہ وتفسیر، اور تشریح وتوضیح میں کیا شگوفے نہیں چھوڑ سکتا؟ اور کیا گل نہیں کھلا سکتا؟ اس

قسم کی تفسیر، تو تفسیر بالرائے سے بھی گئی گزری ہے۔ جس مفسر کے ہاں، اللہ سے مراد، خالق کائنات کی زندۂ جاوید ہستی نہ ہو، بلکہ محض عالم گیر نظامِ ربوبیت ہو، اور اللہ و رسول سے مراد، وہ دو ہستیاں نہ ہوں، جن میں سے ایک خالق ارض وسماء اور دوسرا، اس کا ارسال کردہ نمائندہ مجاز ہو، بلکہ جب ''اللہ اور رسول'' کا لفظ اکٹھا بولا جائے، تو اللہ کی الوہیت ختم، اور رسول کی رسالت معدوم، اور پھر اس عدمِ محض سے ایک اور ہستی کا برآمد ہونا قرار پائے، جسے ''مرکز ملت'' کہا جاتا ہے، تو اس ''مفکر قرآن'' کی تحریف والحاد پر مشتمل ایسی تفسیر کو، اگر تفسیر بالرائے کا نام دے دیا جائے، تو ہمیں اندیشہ ہے کہ دنیا میں جو تفاسیر فی الواقعہ، تفسیر بالرائے کی حیثیت رکھتی ہیں، ان میں سے کوئی تفسیر، اسے اپنی توہین سمجھ کر، ازالۂ حیثیت عرفی کا مقدمہ نہ دائر کر دے۔

## خلقِ خدا کو خدا سے بیگانہ کرنے کی ''مفکرانہ'' کاوش:

قرآن کریم کی بیسیوں نہیں، بلکہ سینکڑوں آیات ہیں، جن کے مفاہیم میں، لفظ ''اللہ'' کو دیکھ کر، ذاتِ خداوندی کی بجائے، ''قانون'' مراد لے کر انسانی قلب و ذہن کو، ہستی باری تعالیٰ کی بجائے، اس کے قانون کی طرف موڑا گیا ہے۔ ایک عام قاری جب ایسی آیات میں بکثرت مواقع پر، بتکرار واعادہ، خدا کی بجائے، اس کے قانون ہی سے متعارف ہوتا ہے، تو اسکے دل و دماغ میں قانونِ خدا تو جگہ پا لیتا ہے، لیکن ذاتِ خدا کو نفوذ و رسوخ حاصل نہیں ہوتا، اور انسانی توجہ اور تگ و دو کا مرکز، ذاتِ الٰہیہ کی بجائے، کائناتی قوانین ہی بن کر رہ جاتے ہیں۔ انسانی دنیا میں قولاً تو خدا کا انکار نہیں کیا جاتا، لیکن عملاً ساری توجہ اور سعی و کاوش کا مرکز و محور، قوانین فطرت ہی قرار پاتے ہیں۔ یہ بالکل وہی صورتِ حال ہے، جو آج کل مغرب میں پائی جاتی ہے، جہاں خدا کا وجود ...... بلکہ تین خداؤں کا وجود ......صرف زبانی کلامی اعتراف ہی کی حد تک پایا جاتا ہے، لیکن عملی جدو جہد اور سعی و کاوش کی اساس، طلب رضائے خداوندی کی بجائے، محض اس کے طبیعی قوانین ہی بن کر رہ جاتے ہیں، اور پھر ان قوانین میں، علت و معلول کے پہلو پر راسخ الاعتقادی، مکمل طور پر، انسانی

ذہن میں، خدا کی بجائے، اس کے قانون ہی کو راسخ کر دیتی ہے، یہ چیز، مذہبِ مادہ پرستی کا ہدف و مقصد بھی ہے، اور اس کا نتیجہ و ثمرہ بھی ہے۔ جس کے مآل و انجام کے طور پر، خدا اور آخرت کے تصورات، بنی نوع انسان کے دل و دماغ سے مٹتے چلے جاتے ہیں، اور مادہ پرستی کے ماحول میں، قوانین فطرت کا مطالعہ، مسلکِ مادہ پرستی ہی کو قلوب و اذہان میں راسخ کرتا چلا جاتا ہے۔ یورپ کی مادہ پرستی کی تہہ میں، یہی حقیقت پائی جاتی ہے۔ خود پرویز صاحب ایک مقام پر یہ لکھتے ہیں:

> ''یورپ کی مادہ پرستی، ان کے قلوب و اذہان کو، اس درجہ متاثر کر چکی تھی کہ انہوں نے سمجھ لیا کہ جو کچھ ہوتا ہے، عِلل و اسباب کے تحت ہوتا ہے، خدا کا اس میں کوئی ہاتھ نہیں۔''

''مفکر قرآن'' کی پچاس سالہ'' قرآنی خدمات'' میں، یہ امر بہت نمایاں ہے کہ انہوں نے قرآن مجید میں جملہ صفاتِ خداوندی کا رُخ، ذاتِ باری تعالیٰ سے پھیر کر، مادی دنیا میں طبیعی قوانین کی طرف اور انسانی دنیا میں ''نظامِ ربوبیت'' اور ''مرکز ملت'' کی طرف منتقل کیا ہے، اور یہ چیز، اُن کی ''قرآنی خدمات'' کے پس پردہ، اُن کے مخفی ہدف (Hidden Agenda) کو بے نقاب کر ڈالتی ہے۔

## ۲۔ مرکز ملت ہی ''اللہ اور رسول'' ہے

۱۔ زید نے کھانا کھایا

۲۔ زید نے سیب کھایا

دونوں جملوں کو بغور پڑھیے۔ پہلے جملے میں فعل خوردن کا مفہوم ''کھانا'' ہے، اور دوسرے میں ''سیب''...... اب کیا یہ درست ہو گا کہ ہم ''کھانا'' کا معنی ''سیب'' کر ڈالیں؟...... اگر نہیں، اور یقیناً نہیں، تو اس شخص کا معاملہ کس قدر پُرفریب ہے جو ''کھانا'' کا معنی ''سیب'' کر ڈالنے پر، محض اس لیے مصر ہے کہ ''کھانا'' کی جگہ، اگر ''سیب'' رکھ دیا جائے تو جملے میں کوئی ابتری واقع نہیں ہوتی، اور اس صورت میں بھی جملہ بامعنی ہی رہتا

ہے۔ آپ جس قدر چاہیں، شور مچاتے رہیں کہ ''کھانا'' بمعنی ''سیب'' نہ تو محاورۂ عرب ہی میں مستعمل ہے، اور نہ کتب لغات ہی میں موجود ہے۔ مگر وہ صاحب، یہی فرمائے جارہے ہیں کہ.......... ''کتب لغات، اس سے خالی ہوں تو ہوں، محاورۂ عرب میں اس کا استعمال ہو، یا نہ ہو، مگر ''کھانا'' کی جگہ ''سیب'' رکھ دینے سے جملے کی ترتیب وساخت اور مفہوم و مراد میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ لہٰذا ''کھانا'' کا لغوی معنیٰ ''سیب'' نہ سہی، مگر مرادی مفہوم، تو بہر حال سیب ہی ہے.........''

بالکل یہی حال، جناب ''مفکر قرآن'' صاحب نے قرآن پاک کی اُن آیات کا کیا ہے، جن میں ''اللہ و رسول'' کی اطاعت کا ذکر ہے۔ وہ ''اللہ و رسول'' سے مراد، ان دو ذوات کو نہیں لیتے، جن میں سے ایک ہستی فاطر السموٰت والارض ہے، اور دوسری، اس کی طرف سے مامور، وہ محترم شخصیت ہے جس کی زندگی، اہل ایمان کے لیے ''اسوۂ حسنہ'' ہے، بلکہ وہ ''اللہ و رسول'' سے مراد ''مرکز ملت'' یا ''مرکز نظامِ اسلامی'' لیتے ہیں۔ چند اقتباسات، ملاحظہ فرمائیے:

۱۔ اللہ اور رسول سے مراد، مرکز نظامِ اسلامی ہے۔ [۱]

۲۔ اللہ اور رسول سے مراد، اسلامی مملکت یا قرآنی نظامِ حکومت ہوتا ہے۔ [۲]

۳۔ اللہ اور رسول سے مراد، وہ مرکز نظامِ اسلامی (Central Authority) ہے، جہاں قرآنی احکام نافذ ہوں۔ یہ حقیقت، کہ اللہ اور رسول سے مراد، مرکز ملت ہے، قرآن کریم میں ایسے واضح الفاظ میں اور شرح و بسط سے بیان ہوئی ہے کہ ان مقامات کو بغور دیکھ لینے کے بعد، اس میں کسی شبہ کی گنجائش نہیں رہتی۔ [۳]

اپنے اس مزعومہ کی حمایت میں ''مفکر قرآن'' صاحب، بڑی بے تکلفی سے، ان آیات کو پیش کرتے چلے گئے ہیں، جن میں اللہ تعالیٰ اور رسول کی اطاعت مذکور ہے، پھر ''اللہ و رسول'' کی جگہ ''مرکز ملت'' یا ''مرکز نظامِ اسلامی'' کے الفاظ، اُسی طرح نصب کر

---

[۱] تفسیر مطالب الفرقان، ج ۴، ص ۳۴۰ [۲] تفسیر مطالب الفرقان، ج ۶، ص ۷۰

[۳] معراج انسانیت، ص ۳۱۸

ڈالتے ہیں، جس طرح ''کھانا'' کی جگہ ''سیب'' کو ثبت کر ڈالا جاتا ہے، اور پھر نتیجہ وہ نکالا جاتا ہے، جو اقتباساتِ بالا میں ظاہر کیا گیا ہے۔

## مزعومۂ پرویز میں اسقام و علل:

بعض لوگوں کی دماغی ساخت، کچھ اس قسم کی واقع ہوتی ہے کہ وہ ہر معاملے میں نرالی اُپج اختیار کرتے ہیں، اور اسے بزعم خویش، بڑا ''علمی نکتہ'' قرار دیتے ہیں، لیکن نہیں سمجھتے کہ ان کے یہ ''علمی نکات'' میزانِ علم وحقیقت میں کوئی وزن نہیں رکھتے، بلکہ اُلٹا عامۃ الناس کی گمراہی کا سبب بن جاتے ہیں۔ ''خدا اور سول'' کا معنی ''مرکز ملت'' کرنا، ایک ایسی ہی نکتہ آفرینی ہے جس نے صرف چند عوام الناس ہی کو نہیں، بلکہ بعض عربی زبان سے ناآشنا، پڑھے لکھے لوگوں کو بھی، ہم آغوشِ ضلالت کر دیا ہے۔ ''اللہ اور رسول'' کی اس نرالی اور انوکھی تفسیر میں، جو اسقام و علل مضمر ہیں، ذیل میں انہیں درج کیا جا رہا ہے تاکہ ہر شخص، اس تفسیر وتشریح کا وزن، خود محسوس کر لے۔

### (۱) نظامِ اسلام سے قبل ''خدا اور سول'' کی اطاعت:

اللہ اور رسول کی اطاعت سے مراد، اگر نظامِ اسلامی کے مرکز کی اطاعت لی جائے، تو سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جب نظامِ اسلامی ہنوز قائم ہی نہ ہوا تھا، تو اس وقت ''اللہ ورسول'' کی اطاعت کا کیا، مفہوم تھا۔ مثلاً حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی برپا کی ہوئی تحریک کے نتیجہ میں، اسلامی نظام کا قیام، تو مدنی دور میں ہوا تھا۔ خود پرویز صاحب رقم طراز ہیں:

۱۔ ''فتح مکہ کے بعد، مسلمانوں کی حقیقی حکومت کی بنیاد پڑتی ہے۔'' [۱]

۲۔ ''ہجرت کے بعد اسلامی حکومت کی بنیاد رکھی گئی، وہ آہستہ آہستہ مستحکم بھی ہوتی گئی ...... حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مدنی زندگی کے ابتدائی آٹھ سال میں صورت یہ تھی کہ اسلامی مملکت قائم تھی۔'' [۲]

---

[۱] معارف القرآن، ج ۴، ص ۵۶۸

[۲] تفسیر مطالب الفرقان، ج ۶، ص ۱۲۹

اب سوال یہ ہے کہ اگر ''نظامِ اسلامی'' یا ''اسلامی حکومت'' کا قیام، فتح مکہ کے بعد ہوتا ہے یا ہجرت کے فوراً بعد ہی ہو جاتا ہے، تو آخر مکی دور میں نازل ہونے والی ان آیات کا کیا مفہوم ہو گا جن میں ''اللہ و رسول'' کی اطاعت کا حکم دیا گیا ہے؟ کیونکہ اطاعت ''خدا اور رسول'' تو مکی دور میں بھی اہل ایمان پر لازم تھی، اور مدنی دور میں بھی۔ مدنی دور میں اگر ''اللہ و رسول'' سے مراد ''نظامِ اسلامی'' لیا جائے، تو پھر مکی دور میں اس نظام کا موجود نہ ہونا، کیا یہ معنی رکھتا ہے کہ اس وقت ''اللہ و رسول'' کا وجود ہی نہ تھا، اور لوگوں کو ''خواہ مخواہ'' اللہ و رسول'' کی نافرمانی پر جہنم کی وعید سنائی گئی؟ جیسا کہ مکی سورۃ الجن میں یہ کہا گیا ہے:

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا

(الجن: ۲۳)

''اور جس نے اللہ اور رسول کی نافرمانی کی، تو اس کے لیے جہنم کی آگ ہے جس میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے۔''

کوئی ہے جو اس سوال کا جواب دے؟ [۱]

## (۲) ایک ''اللہ و رسول'' یا متعدد الٰہہ و رسل؟

عہد نبوی اور خلافتِ راشدہ میں وسیع و عریض دنیا پر پھیلی ہوئی اسلامی مملکت، بہر حال، ایک مرکز کے ماتحت تھی، جب کہ آج پورا عالم اسلام، انتشار کا شکار ہے، اور مسلم سلطنتیں بیسیوں مراکز میں بٹ چکی ہیں۔ اب کیا ہر مسلم مملکت کے لیے، ہم جدا جدا ''اللہ و رسول'' تسلیم کر لیں، یا سب کے لیے ایک ہی ''اللہ و رسول'' کو تسلیم کر لیں؟ ...... کیا یہ سب ''اللہ و رسول'' اپنی اپنی جگہ (اپنے باہمی اختلافات بلکہ نزاعات کے باوجود) خود معیارِ حق ہوں گے، یا ان میں سے بالاتر بھی کوئی ''اللہ و رسول'' ہو گا، جس کے سامنے بصورتِ نزاع، باقی سب ''اللہ و رسول'' سر جھکا دیں گے؟ کیا پوری ملت اسلامیہ کو، آپ، ایک ہی ''اللہ و رسول'' کے تابع رکھیں گے یا جملہ ممالک کے لیے متعدد اور متفرق ''خداؤں اور رسولوں'' کا

---

[۱] طلوع اسلام، جون ۱۹۵۱ء، ص ۴ + ستمبر ۱۹۵۲ء، ص ۱۳۲

وجود مانیں گے؟ ...... اگر آپ پوری روئے زمین کے مسلمانوں کو، ایک ہی ''اللہ ورسول'' کی تابعداری میں رکھنا چاہیں گے تو اس مقصد کے لیے آپ تلوار سونت کر، میدانِ حرب و قتال میں آئیں گے تاکہ ایک ''اللہ ورسول'' کے سوا، باقی سب ''اللہ ورسول'' فنا کے گھاٹ اُتر جائیں، یا آپ الیکشن کے ذریعہ، کسی ایک ''اللہ ورسول'' کو منتخب کرلیں گے؟...... کیا ہی اچھا ہوتا اگر جناب پرویز صاحب، اپنی زندگی ہی میں، ان اُلجھنوں کو صاف کر جاتے، اور ہمیں، ادارۂ طلوعِ اسلام سے وابستہ، ان کے پسماندگان سے یہ نہ کہنا پڑتا کہ:

کوئی ہے، جو اس سوال کا جواب دے؟![1]

## (۳) خدا ورسول کے نام پر بدترین آمریت

نظامِ اسلامی کے مرکز کو ''اللہ و رسول'' قرار دینے سے، خدا و رسول ہی کے نام پر، ایسی بدترین آمریت پیدا ہو جاتی ہے، جس سے زیادہ گھناؤنی آمریت کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔ ''مفکرِ قرآن'' صاحب نے، زمین و آسمان کے قلابے ملاتے ہوئے، پہلا ''معرکۃ الآراء کام'' تو یہ کیا کہ عیسائیت کی تاریخ سے مذہبی پیشوائیت کا تصور لے کر، اسے، اُمتِ مسلمہ کی تاریخ میں لا گھسیڑا، اور دوسرا ''عظیم الشان کارنامہ'' یہ انجام دیا کہ ''ملا ازم''، ''پریسٹ ہڈ'' ''تھیاکریسی'' جیسے لیبل تراش کر، علماء کرام، محدثین عظام اور فقہاءِ اُمت کی طرف، مذہبی پیشوائیت کی اپنی خود ساختہ ایسی گھناؤنی اور گھٹیا تصویر منسوب کی، جو دنیا بھر کی نفرتوں کے الوان سے اُن کے موئے قلم نے تیار کی تھی، اگر اس تصویر کو من وعن قبول کر بھی لیا جائے تو تب بھی، بات یوں بنتی ہے کہ حضرت علماء کرام:

> ''چونکہ اپنے فیصلے کو، اپنا فیصلہ قرار نہیں دیتے تھے، بلکہ اسے ''خدا و رسول'' کا فیصلہ کہہ کر صادر کرتے تھے، اس لیے کسی کی مجال نہیں کہ اس سے سرتابی کر سکے۔ عوام کا بے پناہ ہجوم (خدا و رسول کے نام پر مر مٹنے کے لیے) ان کے ساتھ ہوتا تھا، اس سے ایسی تھیاکریسی (Theocracy) وجود میں آ گئی،

---

[1] طلوعِ اسلام، جون ۱۹۵۱ء، ص ۴+ ستمبر ۱۹۵۲ء، ص ۱۳۲

جس کی مثال کہیں نہیں ملتی۔" [1]

لیکن خود "مفکر قرآن" صاحب، جس تھیا کریسی کو جنم دے رہے ہیں، اس میں خود "مرکز ملت" ہی "اللہ و رسول" بن جاتا ہے۔ اب اگر کوئی شخص، مرکز ملت کی کسی غلطی پر ٹوکتے ہوئے، یہ کہے کہ..... "آپ کا یہ اقدام غلط ہے، خدا و رسول کا حکم تو یہ ہے، جب کہ آپ اس کے برعکس یہ کر رہے ہیں"..... تو مرکز ملت پلٹ کر یہ جواب دے گا کہ......
"آپ کس خدا و رسول کی بات کر رہے ہیں، آپ تو نرے جاہل ہیں، آپ کو تو یہ تک معلوم نہیں کہ "خدا و رسول" کا تو معنی ہوتا ہے، "مرکز ملت" اور "مرکز نظامِ اسلامی۔" تمہارے ذہن میں، محدثین کی "عجمی سازش" کے تحت، غالباً، حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کا تصور جما ہوا ہے۔ حالانکہ وہ، مرکز ملت ہونے کی بناء پر، اپنے زمانے میں "خدا و رسول" تھے۔ ہم آج، اپنے زمانے میں "مرکز ملت" ہونے کی بنا پر "اللہ و رسول" ہیں۔ ہم گزشتہ زمانے کے کسی "خدا و رسول" کے فیصلوں کے پابند نہیں ہیں......" اس طرح "مفکر قرآن" صاحب کا یہ تصور، جسے وہ بڑا معرکۃ الآراء تصور سمجھتے ہوئے پیش کرتے ہیں، "خدا و رسول" کے نام کو اپنے لیے مخصوص کرتے ہوئے، اور "خدا و رسول" کے منصب پر براجمان ہوتے ہوئے، وہ کچھ کرے گا، جس کی مثال، دنیا کی کسی تھیا کریسی میں نہیں ملتی۔

یقیناً وہ شخص بڑا ظالم ہے، جو خدا اور رسول کا نام لے کر، اپنا حکم چلاتا ہے، لیکن اس سے بھی بڑھ کر ظالم، وہ شخص ہے، جو "مرکز ملت" کی خود ساختہ اصطلاح کی آڑ میں، خود خدا اور رسول بن بیٹھتا ہے، اور پھر اپنا حکم چلاتا ہے۔

## "مرکز ملت" ایک بدترین "قرآنی" ڈکٹیٹر

الغرض "اللہ و رسول" سے مراد، اگر "مرکز ملت" لیا جائے، تو وہ "مرکز ملت" ایک ایسی بدترین اور ظالمانہ آمریت کا مجسمہ ہوگا، جس کے سامنے، نمرود، فرعون، ہلاکو خان، چنگیز خاں، ہٹلر اور مسولینی کی شہرۂ آفاق آمریتیں بھی ہیچ ہوں گی۔ "مرکز ملت" کی اس

---

[1] تفسیر مطالب الفرقان، ج ۴، ص ۳۴۲

آمریت کو، اس آمریت سے کوئی نسبت ہی نہیں ہوگی، جسے ہمارے ''قرآنی گوئبلز'' عمر بھر مذہبی پیشوائیت کے نام سے مطعون کرتے رہے ہیں۔ کیونکہ ''اللہ ورسول'' کی اس ماڈرن تفسیر کے مطابق جو لوگ حکومت سے اختلاف کریں گے (خواہ یہ اختلاف کتنے ہی مضبوط دلائل پر قائم ہو) اور ''مرکز ملت'' کی سمع و طاعت سے گریزاں ہوں گے، وہ کم از کم دو جرائم کے ضرور مرتکب قرار پائیں گے، ان کا پہلا جرم یہ ہوگا کہ وہ ''اللہ ورسول'' سے اختلاف کریں گے، حالانکہ اللہ ورسول اختلاف سے بالا تر ہیں، اور دوسرا جرم یہ کہ، وہ ''کھلی کھلی گمراہی'' کا شکار قرار پائیں گے، جیسا کہ قرآن کہتا ہے:

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا (الاحزاب:۳۶)

''اور جس نے ''اللہ اور اس کے رسول'' کی نافرمانی کی، تو وہ کھلی ہوئی گمراہی میں پڑ گیا۔''

چنانچہ ''قرآنی حکومت'' کا یہ فتویٰ، (جو قرآن، قرآن کی رٹ لگا کر رسید کیا جائے گا، صرف دنیا تک ہی محدود نہیں رہے گی، بلکہ مرنے کے بعد، آخرت میں بھی، ان لوگوں کا پیچھا نہیں چھوڑے، یہاں تک کہ وہ جہنم میں پھینک دیے جائیں گے۔

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا

(الجن:۲۳)

''اور جو کوئی ''اللہ اور اس کے رسول'' کی نافرمانی کرے گا، تو اس کے لیے جہنم کی آگ ہوگی جس میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے۔''

یہاں یہ بات پیش نظر رہے کہ یہ سورۃ الجن کی آیت ہے، جو مکی دور میں، اُس وقت نازل ہوئی تھی، جب (بقول پرویز صاحب) اسلامی نظام ابھی قائم ہی نہ ہوا تھا کہ ''مرکز ملت'' کی فرماں برداری یا نافرمانی کا کوئی سوال پیدا ہوتا۔ اب یا تو اس بات کا اعتراف کر لیا جائے کہ ''اللہ ورسول'' کا وہ مفہوم سرے سے ہے ہی نہیں، جو ''مرکز ملت'' کی خود ساختہ اصطلاح میں پیدا کیا گیا ہے، یا پھر یہ مان لیا جائے کہ ''اللہ ورسول'' (بمعنی مرکز ملت) کی

نافرمانی پر یہ وعید، وہ فعل عبث ہے، جو اس وقت دی گئی جب کہ ''اللہ و رسول'' کا ابھی وجود ہی قائم نہ ہوا تھا (معاذ اللہ) اور ان کی اطاعت و عدم اطاعت کا سوال ہی پیدا نہ ہوا تھا۔

بہر حال، ''مرکز ملت'' کے یہ مخالفین و منکرین، اگر مر گئے، تو ایک مرتبہ کیا، ستر مرتبہ بھی اگر ان کے لیے دعاءِ مغفرت کی جائے، تو بھی ان کی بخشش نہ ہوگی، کیوں؟ اس لیے کہ انہوں نے ''اللہ و رسول'' کا انکار کیا ہے:

اِنْ تَسْتَغْفِرْلَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ (التوبة:۸۰)

''اگر آپ ستر مرتبہ بھی، ان کے حق میں، اللہ سے مغفرت طلب کریں، تب بھی، اللہ تعالیٰ انہیں ہرگز نہیں بخشے گا، کیونکہ ان لوگوں نے ''اللہ اور اس کے رسول'' کا انکار کر ڈالا ہے۔''

''مرکز ملت'' کے منکرین، نہ اس بات کے مستحق ہیں کہ ان کی نمازِ جنازہ پڑھی جائے، اور نہ اس بات کے کہ، ان کی قبر پر دعاء کرنے کی غرض سے کھڑا ہوا جائے۔ ''مرکز ملت'' نہ خود ایسا کرے گا، اور نہ کسی اور کو ایسا کرنے دے گا، کیونکہ ''قرآنی حکم'' یہی ہے:

وَ لَا تُصَلِّ عَلٰٓى اَحَدٍ مِّنْهُمْ مَّاتَ اَبَدًا وَّ لَا تَقُمْ عَلٰى قَبْرِهٖ اِنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ (التوبة:۸۴)

''اور آپ ان میں سے کسی پر بھی، کبھی نماز (جنازہ) نہ پڑھیے، اور نہ ہی ان کی قبر پر کھڑے ہوں، انہوں نے ''اللہ اور اس کے رسول'' کا انکار کیا ہے۔''

ان چند آیات ہی سے اندازہ لگا لیجیے کہ اگر ''اللہ و رسول'' سے مراد، ''مرکز ملت'' لیا جائے، تو پرویزی تصور کے مطابق، قائم ہونے والی، ''قرآنی حکومت'' کس قدر بدترین آمریت کا روپ دھار لیتی ہے؟ لیکن ہمارے ''مفکر قرآن'' صاحب، اس آمریت کی تو تردید کرتے ہیں، جس میں کوئی شخص، بقول ان کے، اپنے فیصلے کو خدا اور رسول کا فیصلہ کہتا ہے، لیکن اس سے کہیں بڑھ کر، ایسی ظالمانہ اور مستبدانہ آمریت کو، قرآن سے کشید کر ڈالتے ہیں،

جس میں ''مرکز ملت'' کے نام سے، کوئی شخص، خود ''اللہ و رسول'' بن بیٹھتا ہے۔

ذرا غور فرمائیے:

طلوع اسلام سے وابستہ حضرات تو، اس بات سے بالاتر ہیں کہ انہیں، اس معاملہ میں غور وفکر کی دعوت دی جائے، لیکن عام اہل اسلام سے یہ درخواست ہے کہ وہ خود غور فرمائیں کہ یہ کس قدر عجیب بات ہے کہ اگر مجرد ''اللہ'' کا لفظ بولا جائے، تو اس سے واقعی خالقِ کائنات کی ذات مراد لی جائے، اور اگر صرف ''رسول'' کا لفظ بولا جائے، تو اس سے فی الحقیقت، وہ مامور من اللہ شخصیت مراد لی جائے، جو اہل ایمان کے لیے اُسوۂ حسنہ ہے۔ لیکن جب اللہ و رسول کے الفاظ (معطوف اور معطوف علیہ کی صورت میں) اکٹھے بولے جائیں تو اب ''اللہ'' اپنی الوہیت سے، اور ''رسول'' اپنی رسالت سے معزول ہو گیا۔ پھر جب اس طرح، اللہ کی الوہیت اور رسول کی رسالت (معاذ اللہ) ختم ہو گئی، تو اس عدم سے ''مرکز ملت'' کا وجود، عمل میں آیا۔ گویا یہ الٰہیات اور نبوت و رسالت کے مسائل نہ ہوئے، بلکہ سائنس کی لیبارٹری کے مسائل ہوئے، جہاں آکسیجن اور ہائیڈروجن کو، جب ایک خاص ترکیب سے جمع کیا جاتا ہے، تو جہاں آکسیجن کی تحریقی خاصیت ختم ہو جاتی ہے، وہاں ہائیڈروجن سے، اس کی احتراق پذیری کی صفت منفک ہو جاتی ہے، اور ''پانی'' نام کی ایک نئی چیز، اُسی طرح معرضِ وجود میں آجاتی ہے، جس طرح، ادارہ طلوع اسلام کی ''قرآنی لیبارٹری'' میں ''اللہ اور رسول'' کے مجموعے سے ''مرکز ملت'' وجود کوش ہو جاتا ہے، جس میں نہ اللہ کی الوہیت ہی کا، اور نہ رسول کی رسالت ہی کا کوئی شائبہ پایا جاتا ہے۔

## ۳۔ ''نظامِ ربوبیت'' ...... بدترین نظامِ آمریت

''مرکز ملت'' کی ''قرآنی ڈکٹیٹرشپ'' کے بعد، اب ''مفکر قرآن'' صاحب کے اُس ''نظامِ ربوبیت'' کی شدید و سنگین ''آہنی آمریت'' کو بھی ملاحظہ فرما لیجیے، جسے انہوں نے غیروں کی ذہنی غلامی اور فکری اسیری کا شکار ہو کر، اشتراکیت پر قرآنی ٹھپہ لگا کر پیش کیا ہے۔

رہا یہ امر کہ ''یہ اشتراکیت ہی پر قرآنی ٹھپہ ہے'' تو اس کا واضح، نمایاں اور ٹھوس ثبوت، یہی

ہے کہ ''نظامِ ربوبیت'' کے ابتدائی دور میں خود ''مفکرِ قرآن'' صاحب، اسے قرآنک سوشلزم کہا کرتے تھے، چنانچہ وہ ''سلیم کے نام'' خط لکھتے ہوئے، ''قرآنک سوشلزم'' ہی کو ''نظامِ ربوبیت'' کی مترادف اصطلاح قرار دیا کرتے تھے، ملاحظہ فرمایئے، درج ذیل، اقتباس:

''مجھے تمہاری تجویز سے پورا اتفاق ہے، سلیم! کہ قرآنی نظام ربوبیت (Quranic Socialism) کے متعلق، اسطرح، منتشر طور پر، متفرق مضامین اور خطوط میں لکھنے کی بجائے، ایک مختصر سی کتاب میں، جامع طور پر، سب کچھ ایک جگہ لکھ دیا جائے، تاکہ اس کے سمجھنے میں آسانی ہو۔'' [1]

لیکن بعد میں ''مفکرِ قرآن'' کو یہ احساس ہوا کہ (Quranic Socialism) کی یہ ترکیب، قرآن اور سوشلزم کی باہمی پیوند کاری کو بے نقاب کر ڈالتی ہے، اور لوگ یہ اعتراض کرنے میں حق بجانب ہوں گے کہ پرویز صاحب نے ''قرآنی نظامِ ربوبیت'' کے نام سے، جو کچھ پیش کیا ہے، وہ، فی الواقع، قرآن اور سوشلزم ہی کی باہمی آمیزش ہے۔ چنانچہ پھر انہوں نے عامۃ الناس میں، اس تاثر کے سد باب کی کوشش یوں کی کہ اسے ''قرآنی سوشلزم'' کہنے کی بجائے ''قرآنک سوشل آرڈر'' کہنا شروع کر دیا۔ چنانچہ ''سلیم کے نام'' اسی مکتوب کو جب کتابی شکل میں پیش کیا گیا تو اسے یوں بدل دیا گیا:

''مجھے تمہاری تجویز سے پورا اتفاق ہے، سلیم! کہ قرآنی نظامِ ربوبیت (Quranci Social Order) کے متعلق، اس طرح منتشر طور پر، متفرق مضامین اور خطوط میں لکھنے کی بجائے، ایک جامع کتاب میں تفصیلی طور پر، سب کچھ ایک جگہ لکھ دیا جائے تاکہ............'' [2]

جب ''مفکرِ قرآن'' کے رگ و پے میں عجلِ اشتراکیت کی محبت رچ بس گئی اور سوشلزم کے عشق میں اندھے ہو گئے، تو انہیں، اسلام ایک سوشلسٹ نظام دکھائی دینے لگا، اور انبیائے کرام کسی حد تک کمیونسٹ نظر آنے لگے، بالکل ساون کے اندھے کی طرح، جسے ہر

---

[1] طلوعِ اسلام، دسمبر ۱۹۵۲ء، ص ۲۸

[2] سلیم کے نام، ج ۱، ص ۱۴۳

طرف ہرا ہی ہرا سوجھتا ہے۔

۱۔ ''اسلام، خود ایک سوشلسٹ نظام تھا۔ یہ ایک بہت بڑا انقلاب تھا۔'' [۱]

۲۔ ''تمام حضرات انبیاء کرام، اس حد تک فطرۃً کمیونسٹ تھے۔'' [۲]

انبیاء کرام کے متعلق، پرویز صاحب کا یہ فرمان، مارچ ۱۹۳۵ء (محرم الحرام ۱۳۵۴ھ) کے ترجمان القرآن میں ''تعلیماتِ قرآن کے متعلق بحث'' کے زیرِ عنوان، ان کے مقالہ کی چوتھی قسط میں شائع ہوا تھا۔ اس کے بعد انہوں نے جولائی ۱۹۳۹ء کے طلوعِ اسلام میں، کمیونزم اور اشتراکیت کی بھرپور مخالفت کی تھی، لیکن پاکستان بننے کے بعد، انہوں نے، اشتراکیت کو ''قرآنی نظامِ ربوبیت'' کے نام سے پھر قبول کرلیا۔ اس متضاد طرزِ عمل کی وجہ میرے نزدیک یہ ہے کہ ۱۹۳۹ء میں، وہ جو کچھ کہہ رہے تھے، وہ دروغِ مصلحت آمیز تھا، جو فقیہِ مصلحت بین کی حیثیت سے ان کے قلم سے صادر ہو رہا تھا۔ رہی اصل حقیقت اور سچی بات، جو رندِ بادہ خوار کی حیثیت سے ان کے منہ سے نکلی، تو وہ یہی ہے کہ وہ ذہناً، قلباً اور دماغاً، فریفتۂ اشتراکیت تھے، اور اپنے اشتراکی خیالات کا اظہار، انہیں کرنا بھی پڑتا تھا، تو بڑے محتاط انداز میں کیا کرتے تھے، یہی وجہ ہے کہ اُن دنوں، انہوں نے انبیاء کرام کو اگر کمیونسٹ کہا تھا، تو ''ایک حد تک'' کی قید لگا کر کہا تھا۔

بہر حال، پاکستان بن جانے کے بعد، جب انہوں نے کھل کر ''نظامِ ربوبیت'' کے نام سے اشتراکیت کا پرچار کیا، اور لوگوں نے انہیں اور ان کے پیروکاروں کو کمیونسٹ گمان کرنا شروع کیا، تو پھر ''مفکرِ قرآن'' نے یہ کہنا شروع کر دیا کہ:

۱۔ ''کوئی شخص، جو کمیونسٹ ہو، وہ کبھی مسلمان نہیں ہوسکتا، اور جو شخص مسلمان ہو، وہ کبھی کمیونسٹ نہیں ہوسکتا۔'' [۳]

۲۔ کمیونزم اور اسلام دو متضاد تصوراتِ زندگی ہیں۔ نہ کوئی مسلمان اسلام کو مانتے ہوئے

---

[۱] طلوعِ اسلام، دسمبر ۱۹۵۰ء، ص ۶۸
[۲] ترجمان القران، محرم الحرام ۱۳۵۴ھ، ص ۶۴
[۳] طلوعِ اسلام، اگست ۱۹۵۸ء، ص ۶

کمیونسٹ ہوسکتا ہے، اور نہ کوئی کیمونسٹ، کمیونزم کو مانتے ہوئے، مسلمان ہو سکتا ہے۔" [۱]

۳۔ "ہم کئی بار لکھ چکے ہیں کہ کمیونزم ایک ایسا فلسفۂ حیات ہے جو اسلام کے تصورِ حیات کی نقیض ہے، اس لیے نہ کوئی کمیونسٹ مسلمان ہوسکتا ہے، اور نہ مسلمان کمیونسٹ ہوسکتا ہے۔" [۲]

یہ اُسی "مفکر قرآن" کے فرمودات ہیں، جو چند سال قبل، اسلام کو "سوشلسٹ نظام" اور انبیاء کرام کو، ایک حد تک، کمیونسٹ کہا کرتے تھے۔ ان کے ایسے تضادات کے سمندر کی وسعت و گہرائی کا اندازہ لگانا، اس لیے مشکل ہے کہ:

سفینہ چاہیے اس بحرِ بیکراں کے لیے

## "نظامِ ربوبیت؟"

بات ہو رہی تھی کہ نظامِ ربوبیت، ایک بدترین اور سخت گیر شکنجہ آمریت ہے، کیونکہ یہ سوشلزم ہی کا چربہ ہے، جس کے متعلق گزشتہ صفحات میں یہ گزر چکا ہے کہ وہ بدترین آمریت کا نظام ہے، اور اسی کے متماثل "نظامِ ربوبیت" ہے جیسا کہ "مفکر قرآن" صاحب بتکرار و اعادہ اعلان فرمایا کرتے تھے۔ لیکن ان کے اعلانات سے قطع نظر، اگر نظامِ ربوبیت کے خمیر اور ساخت ہی کو دیکھا جائے، تب بھی، اس کا بدترین نظامِ آمریت ہونا واضح ہو جاتا ہے۔

"مفکر قرآن" صاحب کے نزدیک، یہ ضروری ہے کہ ملک کے جملہ ذرائع وسائل (خواہ وہ فطری ہوں یا مصنوعی)، تمام پیداواری سرچشمے اور زمینیں (خواہ وہ مسکونہ ہوں یا مزروعہ) سارے کے سارے کارخانے اور کارگاہیں، مملکت کے قبضے میں ہوں۔ تمام کی تمام شخصی املاک کو ختم کر کے، انہیں، حکومتی تصرف میں دے دیا جائے۔ حدودِ مملکت میں کوئی کارخانہ، فیکٹری، زرعی زمین، دکان یا دفتر ایسا نہ ہو جو کسی شخص کی نجی ملکیت اور پرائیویٹ

---

[۱] طلوع اسلام، جون ۱۹۵۹ء ص ۱۳ [۲] طلوع اسلام، مارچ ۱۹۶۰ء، ص ۴

پراپرٹی ہو۔ یہ سب کچھ حکومت کی ملکیت اور تحویل میں ہوگا۔ ان کارگاہوں میں کام کرنے والے مزدوروں، کاشتکاروں، دکانداروں اور اہل کاروں کی حیثیت، ملازمین حکومت کی ہوگی، نہ کہ مالکین جائیداد کی۔ اس کے بعد، مرکزی حکومت ہی تقسیم رزق اور ضروریاتِ حیات کی فراہمی کی ذمہ دار ہوگی۔ اس معاملہ میں سرکار ہی کلی طور پر مقتدرِ مطلق اور مختارِ کل ہوگی۔ اس بندوبست کا نام ''نظامِ ربوبیت' ہے، اور ہمیں بتایا جاتا ہے کہ یہی ''نظامِ ربوبیت'' قائم کرنا، مقصدِ قرآن ہے، جسے چودہ سو سالوں میں، کسی عالم دین، کسی مفسر قرآن، اور کسی امام فقہ نے نہیں سمجھا۔ اسے اگر کوئی سمجھ سکا، تو وہ حضرت کارل مارکس اور ان کے خلیفہ خاص حضرت لینن تھے۔

پھر اس نظام کے متعلق ہمیں یہ بھی بتایا جاتا ہے کہ اپنی حاجات و مصائب میں، اسی نظام کو پکارا جائے، (نہ کہ اللہ تعالیٰ کو) قرآن کریم میں جو اُدْعُوْ رَبَّکُمْ تَضَرُّعًا وَّ خُفْیَۃً کا حکم آیا ہے، تو اسکا مفہوم یہی ہے کہ خدا کے قانون اور نظام کو پکارو، کیونکہ زندگی کے سامانِ نشوونما پر مکمل قبضہ و کنٹرول، اسی نظام کا ہے، اور تمہاری حاجت برآری، اسی کے قانون کے مطابق ہی ہوسکتی ہے۔

''ربوبیت، اُسی کے قانون اور نظام کے مطابق حاصل ہوسکتی ہے، تو تم بھی، اپنی نشوونما کے لیے، اسی کے قانون کو آواز دو۔ اپنے دل کے کامل جھکاؤ کے ساتھ، جو تمہارے تحت الشعور کی گہرائیوں سے اُبھرے۔'' [1]

اگر اعداء اسلام اور دشمنانِ دین، تمہاری مخالفت کریں، اور تم پر دھاوا بول دیں، تو تمہارے لیے، اُن مخالفین کے مقابل، جو چیز کافی ہوگی، وہ (خدا نہیں، بلکہ) نظام ہوگا۔ فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْم کا یہی مفہوم ہے۔

''اگر انہوں نے اس راستے کو اختیار نہ کیا، اور اپنی ضد پر قائم رہے تو ان کی مخالفت بدستور رہے گی، لیکن تمہیں اس کی قطعاً پرواہ نہیں کرنی چاہیے، ہمارے

---

[1] مفہوم القرآن، ص ۳۵۲

نظام میں، جس کی تم اطاعت کرتے ہو، اتنی قوت ہے کہ وہ تمہیں ان کی ضرررسانیوں سے محفوظ رکھ سکے۔اس لیے یہ اس خدا کا نظام ہے جوسب کچھ سننے والا، جاننے والا ہے۔'' [۱]

اور دیکھو! اگر کوئی ملا چیخ چیخ کر، اور اس کا قرآن چلا چلا کر یہ کہے کہ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ کا مراد و معنی یہ ہے کہ ''دشمنوں کے مقابلہ میں، اللہ ہی تمہارے لیے کافی ہے، اور وہی سب کچھ سنتا اور جانتا ہے۔'' تو تم ہرگز مُلاّ کی بات نہ ماننا، کیونکہ:

۱۔''مُلاّ کے پاس، نہ علم ہوتا ہے، نہ بصیرت۔نہ دلائل ہوتے ہیں، نہ براہین۔'' [۲]

۲۔''ہمارا ملاّ، طلوعِ اسلام میں پیش کردہ دعوت کا جواب، دلائل و براہین سے تو دے نہیں سکتا (اس لیے کہ وہ دعوت، قرآن کی دعوت ہے، اور مُلاّ بیچارہ، قرآنی نور سے محروم ہوتا ہے۔'' [۳]

لہٰذا، مُلاّ، اگر اس آیت کا ایسا مفہوم بیان کرتا ہے جس میں اہل ایمان کے لیے، دشمنوں کے مقابلہ میں، اللہ ہی کا کافی ہونا، مذکور ہو، تو وہ غلط مفہوم پیش کرتا ہے۔اس کا صحیح مفہوم، صرف اور صرف، وہی ہوسکتا ہے، جس میں ''عرش پر مستوی ان دیکھے خدا'' کی بجائے، ''آنکھوں دیکھے نظام کا کافی ہونا''، بتایا گیا ہو۔

اور اگر ''مُلاّ''، تمھیں یہ بتاتا ہے کہ...... ''پریشانیوں اور معاشی مشکلات کے دوران، تمھیں اللہ ہی کا تقویٰ اختیار کرنا چاہیے، اگر تم ایسا کروگے، تو وہ مصائب وتکالیف میں سے، تمھارے نکلنے کی کوئی راہ پیدا فرمادے گا، اور تمھیں وہاں سے رزق عطا فرمائے گا، جہاں سے رزق کا ملنا، تمھارے سان گمان میں بھی نہ ہوگا، اور جو کوئی اللہ پر اعتماد و بھروسہ کرتا ہے، تو وہ، اس کے لیے کافی ہوجاتا ہے''......تو وہ جاہل مطلق ہے، وہ ''قرآنی نور سے محروم ہے۔'' وہ بھلا کیا جانے کہ ﴿ وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهُ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ

---

[۱] مفہوم القرآن، ص ۴۹ تا ۵۰

[۲] طلوعِ اسلام، ۵رفروری ۱۹۵۵ء، صفحہ ۴

[۳] طلوعِ اسلام، مئی ۱۹۵۳ء، صفحہ ۴۷

حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ﴾ کے الفاظ کا کیا مفہوم ہے، ان الفاظ کا صحیح اور حقیقی مفہوم صرف وہ ہے، جس میں خدا کی جملہ صفاتِ مذکورہ کو، خدا کی بجائے ''اس کے نظام سے وابستہ کیا گیا ہو، جیسا کہ مندرجہ ذیل اقتباس سے ظاہر ہے:

''ہوسکتا ہے کہ ان احکام کی پابندی میں، تمھیں کوئی مشکل پیش آئے، لیکن اسے ہمیشہ پیش نظر رکھو کہ قانون کی پابندی کی وجہ سے اگر کوئی مشکل پیش آتی ہو، تو نظامِ خداوندی ہی اس مشکل کا کوئی نہ کوئی حل پیش کردے گا۔

اس میں معاشی مشکلات بھی پیش آسکتی ہیں، لیکن نظامِ خداوندی، اس کا انتظام بھی، ایسے طریقے سے کرے گا جس کی تمھیں توقع نہ ہو۔ یاد رکھو! جو شخص بھی، نظامِ خداوندی پر بھروسہ کرتا ہے، تو وہ نظام، اس کے بھروسے کو پوری طرح نباہتا ہے، اور اسے یونہی لٹکتا نہیں چھوڑ دیتا۔'' [1]

## تعلق، خدا سے یا مرکزِ نظامِ قرآنی سے؟

اب ذرا غور فرمایئے، آیاتِ قرآنیہ میں، اللہ تعالیٰ کی صفات کو، اُس کی ذات کی بجائے، اس کے قانون اور نظام سے وابستہ کردیا جائے، اور بتکرار و اعادہ، بیسیوں نہیں، بلکہ سینکڑوں مرتبہ ایسا کیا جائے، اور یوں لوگوں کے قلوب و اذہان کو، ہستیٔ باری تعالیٰ پر مرکوز کرنے کی بجائے، اُس سے دور کیا جائے۔ اور ہیر پھیر کے راستے اپنا کر، دل و دماغ میں، اللہ کی بجائے، اس کے قانون، نظام اور مرکز ملت ہی کے تصورات کو راسخ کیا جائے، تو خود سوچیے کہ کیا یہ رغبت الی اللہ کی دعوت ہے؟ یا رغبت عن اللہ کی؟ پھر اس بات پر بھی غور فرمایئے کہ آخر صفاتِ باری تعالیٰ کو، ''قانون''، ''نظامِ ربوبیت'' اور اس کے چلانے والے سربراہ ''مرکز ملت'' کے ساتھ وابستہ کر ڈالنے میں کیا حکمت و مصلحت اور رمز و لم پائی جاتی ہے؟ پھر اس امر پر بھی توجہ فرمایئے کہ جب عامتہ الناس کے قلوب و اذہان میں، یہ عقیدہ راسخ اور مستحکم ہو جائے کہ:

---

[1] مفہوم القرآن، ج ۳، ص ۱۳۲۷

۱۔ ربوبیت کی ساری چابیاں اور کنجیاں، ''مرکز ملت'' ہی کے اختیار وتصرف میں ہیں۔

۲۔ رزاقیت کا مخزن ومنبع، یہی ''نظامِ ربوبیت'' ہے۔

۳۔ تمھاری مشکلات ومسائل کا حل، صرف ''نظامِ ربوبیت'' ہی ہے۔

۴۔ بھروسے، توکل اور اعتماد کے لائق، فقط ''نظام ربوبیت'' اور اس کا سربراہ ''مرکز ملت'' ہے۔

۵۔ دعاؤں اور پکاروں کا سزاوار، صرف ''نظام ربوبیت'' اور ''مرکز ملت'' ہے۔

تو پھر خود سوچیے کہ کسی شخص کو کیا مصیبت پڑی کہ وہ، اُس خدا پر ایمان لائے، جسے ''مُلّا'' نے ''عرش پر مستوی'' کر رکھا ہے۔ جب سارے ذرائع وسائل، ''نظام ربوبیت'' کے مقتدر اعظم ''مرکز ملت'' کے پاس ہیں، اور ہماری تمام معاشی اور معاشرتی مسائل و مصائب کا حل، اس نظام اور اس کی سنٹرل اتھاریٹی ہی کے پاس ہے۔ ساری حاجات کو پورا کرنے والا اور جملہ پریشانیوں سے نجات دینے والا، یہی ''نظامِ ربوبیت'' اور اس کا منتظم ''مرکز ملت'' ٹھہرا، اور ہر قسم کی سہولیات کی فراہمی کا ذمہ دار وہی قرار پایا۔ ہر نوع کا سکون، اطمینان اور ہر طرح کی کشادگی اور بالیدگی، اسی کی نظرِ کرم کا نتیجہ قرار پائی، بھروسے، اعتماد اور توکل کے قابل، وہی ٹھہرا، تو پھر کیوں نہ اس ''نظام'' ہی کے در پر سجدہ ریزی کی جائے؟ کیوں نہ دعاؤں اور پکاروں کے لیے، اسی ''نظام'' کو مخصوص کیا جائے؟ کیوں نہ اس ''نظام'' اوررا س ''مرکز ملت'' پر اپنی عقیدتوں اور نیاز مندیوں کو نچھاور کیا جائے؟ آخر وہ ''نظام'' جو آنکھوں سے دکھائی دینے والا ہے، اور وہ ''مرکز ملت'' جس کے فرمودات، کانوں سے سنائی دینے والے ہیں، کیوں، اُس خدا پر قابل ترجیح نہیں ہے، جسے ''ملا'' نے ''عرش پر بٹھا'' رکھا ہے؟ اور جو نہ دکھائی دیتا ہے، اور نہ ہی اُس کی آواز سنائی دیتی ہے۔ جب تک ''نظامِ ربوبیت'' قائم نہ ہو پائے، تو اس وقت تک تو مجبوراً ان دیکھے خدا سے تعلق رکھا جاسکتا ہے، لیکن ''نظامِ ربوبیت'' کے قائم ہو جانے کے بعد، اور ''مرکز ملت'' کے سربرآرائے اقتدار ہو جانے کے بعد، ''عرش والے'' سے تعلق رکھنا چہ معنیٰ دارد؟ بالخصوص جبکہ یہی ''مرکز

ملت'' ہمارے دور میں ''اللہ و رسول'' بھی ہے۔ پھر کیا ہم ''اللہ و رسول'' سے اختلاف کر کے جہنم کا ایندھن بنیں؟ پھر ''عرش پر متمکن ان دیکھے خدا'' سے تعلق کے نتیجہ میں، جو جنت ملتی ہے، وہ تو مرنے کے بعد، ملتی ہے۔ جبکہ ''نظامِ ربوبیت'' کے ''مرکز ملت'' سے تعلق کے نتیجہ میں ملنے والی جنت، اسی دنیا میں آغاز پذیر ہو جاتی ہے۔

> ''جس طرح، ہم نے غلط نگہی سے، اللہ کو، ''عرش'' پر بٹھا رکھا ہے، اسی طرح جنت کو بھی دوسری دنیا کے ساتھ مختص کر رکھا ہے، حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ جنت اور دوزخ، اسی دنیا سے شروع ہو جاتے ہیں۔'' [۱]

پھر کیا فائدہ، ان دیکھے خدا پر ایمان لانے اور اس سے تعلق رکھنے کا؟

الغرض! مادی دنیا میں، ہمارا معاملہ، اللہ سے نہیں، بلکہ قانون، نیچر، اور تکوینی امور سے ہے لیکن انسانی زندگی میں، ہمارا معاملہ اُن قوانین وضوابط سے ہے، جو ''مرکز ملت'' ہر دور میں طے کرتا رہے، کہ یہی ''ارتقاء'' کا راستہ ہے۔ چودہ صدیوں پیشتر کے نبیؐ کے اتباع پر قائم رہنا، رجعت پرستی ہے۔ ماضی پرستی ہے، شخصیت پرستی ہے۔ جب کہ ''مرکز ملت'' کا اتباع ہی، شاہراہِ ارتقاء ہے، جو ہمارا ''اللہ و رسول'' بھی ہے، رازق بھی ہے، تقسیم رزق کا ذمہ دار بھی ہے۔ بیشک ''عرش والا خدا'' یہ کہتا رہے کہ ''تقسیم رزق ہمارا کام ہے۔'' نَحْنُ قَسَمْنَا بَيْنَهُمْ مَعِيْشَتَهُمْ، لیکن نہ وہ ''عرش والا'' کہیں نظر آتا ہے، نہ اس کی تقسیم رزق کی کارروائی کہیں دکھائی دیتی ہے۔ یہ سب کچھ تو ''مرکز ملت'' کر رہا ہے، جس کا نظامِ تقسیمِ رزق نظر آ رہا ہے۔ اور وہ ''مرکز ملت'' معاشرے کے کسی فرد کو بھوکا نہیں مرنے دیتا جبکہ ''عرش والے خدا'' کی دنیا میں، ہزاروں نہیں، لاکھوں ہیں، جو بھوکے رہتے، فاقہ کشی کرتے اور مرتے دکھائی دیتے ہیں لہٰذا، اعتماد کے قابل، خدا نہیں، بلکہ ''مرکز ملت'' ہے۔ بھروسے کے لائق، رب العالمین نہیں، ''نظام ربوبیت'' ہے۔ اتباع و پیروی کا سزاوار، چودہ صدیوں قبل والا نبیؐ نہیں، بلکہ زمانے کی ارتقائی منزلوں میں سے گزرتا ہوا آنے والا،

---

[۱] سلیم کے نام، ج ۱، ص ۱۰۹

آج کا ''مرکز ملت'' ہے۔ یہی ہمارے لیے سب کچھ ہے۔ اس لیے ہماری پکار بھی اسی کے لیے ہونی چاہیے۔ ہمارا توکل اور بھروسہ بھی اسی پر ہونا چاہیے۔ ہمارا رزق بھی اسی کے ساتھ وابستہ ہے، وہی یا اس کا قانون و نظام ہی مجیب الدعوات ہے، سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ہے۔ لہٰذا لازم ہے کہ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ہستی اور محمد رسول اللہ کی بجائے، ''مرکز ملت'' ہی سے تعلق و واسطہ رکھیے، کیونکہ آج وہی ''اللہ و رسول'' ہے۔

## ایک استفسار:

اب فرمائیے، فاطر السموات والارض ہستی اور محمدؐ رسول اللہ کو پس پشت ڈال کر، اشتراکیت کے چربے ''نظامِ ربوبیت'' کے ساتھ ایسی وابستگی، اور ''مرکز ملت'' کی ایسی اتباع و پیروی میں، جو ''قرآنی ڈکٹیٹرشپ'' پائی جاتی ہے، اُسے آخر، اُس ''مذہبی آمریت'' سے کیا نسبت ہے، جسے ''مفکر قرآن'' صاحب یہ کہہ کر مطعون کیا کرتے تھے کہ..........علماء کرام، اپنے فیصلے کو اپنا فیصلہ قرار نہیں دیتے تھے، بلکہ خدا اور رسول کا فیصلہ کہہ کر صادر کرتے تھے.......... تاہم، اس کذبِ خالص کو، اگر حقیقت مان بھی لیا جائے، تب بھی بات یہ بنتی ہے کہ علماء، خود کو ''خدا اور رسول'' نہیں کہتے، بلکہ صرف ''اپنے فیصلے'' کو خدا اور رسول کی طرف منسوب کرتے ہیں (اور پھر کسی قوی دلیل سے اس نسبت کو کالعدم بھی کیا جا سکتا ہے۔) لیکن پرویز صاحب، اشتراکیت کے جس چربے پر، قرآنی غلاف چڑھا کر، اسے ''نظامِ ربوبیت'' کا نام دیتے ہیں، اس کا ''مرکز ملت'' تو خود ''خدا اور رسول'' بن جاتا ہے۔ اب خود سوچ لیجیے، کہ اپنے فیصلے خدا اور رسول کی طرف منسوب کرنا بڑا جرم ہے۔ یا خود خدا اور رسول بن کر، اپنے فیصلے نافذ کرنا؟

# ۴۔ نظامِ ربوبیت کے اخلاقی نتائج

''مفکر قرآن'' صاحب، بڑے زور شور سے یہ اعلان فرمایا کرتے تھے:

''جس طرح قرآن، اپنے نظام کو فلسفۂ حیات سے الگ نہیں کرتا۔ اُسی طرح کمیونزم بھی، اپنے معاشی نظام کو، اپنے فلسفۂ زندگی سے جدا نہیں کرتی۔

کمیونسٹ کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ کمیونزم کے فلسفۂ حیات اور اس پر متفرع معاشی نظام کو، ایک وحدت کی طرح تسلیم کرے۔''[1]

لیکن اس حقیقت افروز اعلان کے بعد بھی، وہ چاہتے یہ تھے کہ چین میں جس اشتراکیت کا تجربہ کیا جارہا ہے، اُس کے معاشی نظام کو، اُس کے فلسفۂ حیات سے جدا کرکے، ''قرآنی بنیاد'' پر کھڑا کردیں۔

''چین کا معاشی نظام بالشوزم ہے۔ اگر ہم اس نظام کو، وحی کی عطا کردہ مستقل اقدار کی بنیاد پر استوار کرلیں تو یہ نظام، ہمارے دینی تقاضا کو پورا کردیتا ہے۔''[2]

چنانچہ ہمارے ''مفکر قرآن'' نے روسی یا چینی نظام معیشت کو، بزعم خویش، ''وحی کی مستقل اقدار'' کی بنیادوں پر قائم کرکے، اُسے ''نظامِ ربوبیت'' کے نام سے پیش کردیا، تاکہ اس سے ہمارا ''دینی تقاضا'' پورا ہوجائے۔ اب اگر غیروں کا یہ اقتصادی نظام، اپنے اصل فلسفۂ حیات سے واقعی منفک ہوکر، بزعم پرویز، فی الحقیقت قرآنی بنیادوں پر قائم ہوچکا ہوتا تو اس کے نتیجہ میں اشتراکی فلسفۂ حیات سے مناسبت رکھنے والا اخلاقی نظام پیدا نہ ہوتا، بلکہ قرآنی نظامِ اخلاق جنم لیتا۔ لیکن:

اے بسا آرزو کہ خاک شدہ

ہم دیکھتے ہیں کہ ''قرآنی بنیادوں'' پر استوار، اس نظام معیشت کو، جن لوگوں نے قبول کیا ہے، اور اس پر وہ ایمان واعتماد اور یقین وثوق رکھتے ہیں، اُن میں، نہ صرف یہ کہ اسلامی اخلاقیات کی کوئی رمق نہیں پائی جاتی، بلکہ وہ اشتراکی اخلاقیات میں پوری طرح رنگے ہوئے ہیں۔ صرف ایک مثال ملاحظہ فرمائیے:

## ''قرآنی بستی'' اور ''نظامِ ربوبیت'' کے شیدائیوں کا کردار:

اب رہا ''نظامِ ربوبیت'' پر ایمان لانے والے افراد کا سیرت وکردار کے لحاظ سے ناقابل اعتماد ہونا، تو اس کا واضح ثبوت ''مفکر قرآن'' صاحب کے مقصد ومشن میں، اُن کا ایسا مزاحم ہونا

---

[1] طلوعِ اسلام، جنوری ۱۹۶۷ء، ص ۶۶ [2] طلوعِ اسلام، دسمبر ۱۹۶۵ء، ص ۷۵

ہے جس سے قرآن کا مقصودِ اصلی ہی فوت ہو جاتا ہے۔ تفصیل، اس اجمال کی یہ ہے۔

جناب ''مفکرِ قرآن'' صاحب چاہتے یہ تھے کہ پاکستان میں کسی مقام پر، ایک ''قرآنی بستی'' بسائی جائے، جس میں قرآنی خطوط پر متشکل معاشرہ، اور ''نظامِ ربوبیت'' کا جیتا جاگتا نقشہ، عامۃ الناس کی نگاہوں کے سامنے آ جائے۔ چنانچہ اس ضمن میں، انہوں نے فرمایا:

> ''میرے پیشِ نظر، یہ بھی ہے کہ ایک ایسی بستی بسائی جائے جس میں قرآنی نہج پر زندگی بسر کرنے کے متمنی حضرات آ کر بسیں۔ یہ بستی خود کفیل اور خود مکتفی ہو، اور اس نظام کی جھلک پیدا کرے جو قرآن، تمام نوعِ انسانی کے لیے تجویز کرتا ہے۔'' [1]

چنانچہ اس مقصدِ جلیل کی خاطر، ''مفکرِ قرآن'' صاحب، اپنے معتقدین کی تعمیرِ سیرت اور کردار سازی کے لیے سالہا سال تک، انہیں، تعلیم و تربیت دیتے رہے، اور انہیں یہ ذہن نشین کراتے رہے کہ......... تم اپنی ذات میں پختگی پانے کے لیے، اور اپنی نگاہوں میں وسعت اور اپنے ظرف میں کشادگی حاصل کرنے کے لیے، اپنی محنتوں کا عزیز ترین ماحصل ''ربوبیت عامہ'' کے لیے کھلا چھوڑ دو۔ مفادِ خویش پر، مفادِ انسانیت کو ترجیح دو۔ عقل خود بین کو نظر انداز کر کے، اُس ''نظامِ ربوبیت'' کو قائم کرو، جو جملہ انسانیت کی نشوونما کا ضامن ہے، اور دنیا (قریبی مفاد) کی بجائے، آخرت (مستقبل) کی خوشگواریوں پر نگاہ رکھو۔ یاد رکھو، تمہاری ذات کی نشوونما، لینے سے نہیں، بلکہ دینے سے ہوگی، جو شخص، جتنا اپنی کمائی میں سے، دوسروں کے لیے ''کھلا رکھے'' گا، اس کی ذات کی اُتنی ہی زیادہ نشوونما ہوگی.........

لیکن الفاظ کا جادو جگانے والی ان دلپذیر تقاریر و مواعظ کے باوجود، اور برسہا برس کی تعلیم و تربیت کے باوجود، نتیجہ یہ نکلا کہ یہ خواب، شرمندۂ تعبیر نہ ہو سکا اور ایسی بستی بسائی نہ جا سکی۔ کیوں؟ صرف اس لیے کہ ''نظامِ ربوبیت'' کا گن گانے والے، گفتار کے غازیوں کا معیارِ سیرت و کردار، ایسا پست تھا کہ ''مفکرِ قرآن'' کی یہ آرزو، جامۂ عمل نہ پہن سکی۔ چنانچہ

---

[1] طلوعِ اسلام، اکتوبر ۱۹۵۲ء، ص ۱۴

انہوں نے اس تجویز کے ناقابلِ عمل ہونے کی وجہ، بایں الفاظ بیان کی:

''جب آپ اس قسم کے انفرادی نظام کی آواز بلند کریں گے۔ اس پر لبیک کہنے والوں میں (زیادہ نہیں، تو کم از کم) نوے فیصد (Have Nots) یعنی وہ لوگ ہوں گے، جن کی آمدنی ان کی ضروریات پوری کرنے کے لیے کفایت نہیں کرتی، اور شاید دس فیصد لوگ ایسے ہوں جو اپنی ضروریات پوری کر سکیں یا جن کے پاس ضروریات سے کچھ زائد ہو۔ میں احباب کو مایوس نہیں کرنا چاہتا، لیکن میرا خیال ہے کہ میرا یہ اندازہ بھی کچھ خوش فہمی پر مبنی ہے۔ جن کے پاس ضرورت سے زائد دولت ہو، وہ بہت کم ادھر آئیں گے۔'' [1]

''قرآنی بستی'' کے نہ بسائے جانے کی اصل وجہ تو یہی تھی کہ اس ''نظامِ ربوبیت'' پر ایمان لانے والوں کی سیرت و کردار کو دیکھتے ہوئے، اس بات کی اُمید نہیں تھی کہ صاحب ثروت اور خوش حال افراد، آگے بڑھیں گے، اور نتیجتاً قرآنی نہج حیات کی جھلک ''پیش کرنے کی آرزو، حقیقت کا روپ دھار سکے گی، لیکن مسندِ طلوع اسلام پر، براجمان ''بادشاہ'' (جنہوں نے شاید ایرانی بادشاہ پرویز ہی کے تتبع میں، اپنا تخلّص پرویز کیا تھا) نے ''قرآنی بستی'' کے نہ بسائے جانے کی جو نگاہ فریب دلیل پیش کی ہے، وہ عصر حاضر کی مغربی سیاست کے امام، اٹلی کے ''دانشور'' مکیاولی کی اس سنت پر چلتے ہوئے پیش کی ہے کہ:

''بادشاہ کے لیے صفتِ روباہی نہایت ضروری ہے تاکہ دجل و فریب کے جال بچھا سکے ............ عقلمند بادشاہ وہ ہے کہ جب دیکھے کہ کوئی عہد یا معاہدہ، اس کے اپنے مفاد کے خلاف جاتا ہے، یا جن وجوہ کے پیش نظر وہ معاہدہ کیا تھا، وہ باقی نہیں رہیں تو اسے بلا تامل توڑ ڈالے، لیکن یہ بھی ضروری ہے کہ اس قسم کی عہد شکنی کے لیے، نہایت نگاہ فریب دلائل بہم پہنچائے جائیں۔'' [2]

چنانچہ ہمارے ''بادشاہ'' نے بھی، ''قرآنی بستی'' کے نہ بسانے کی، جو نظر فریب دلیل

---

[1] طلوعِ اسلام، مارچ ۱۹۶۵ء، ص ۱۶ [2] طلوع اسلام، اکتوبر ۱۹۶۲ء، ص ۲۴

پیش کی، وہ یہ تھی کہ:

''جب ادارہ ابھی کراچی میں تھا تو ایک اسکیم سامنے لائی گئی تھی کہ ہمیں اپنی ایک الگ بستی بسانی چاہیے جس میں نظامِ ربوبیت کو عملاً متشکل کیا جائے، اس زمانے میں، اس اسکیم پر کافی غور وخوض کے بعد، ہم اس نتیجہ پر پہنچے تھے کہ اسکیم نہ صرف ناقابلِ عمل ہے، بلکہ ایسا کوئی اقدام جس سے ہم، باقی مسلمانوں سے الگ، ایک گروہ متصور ہوں، قرآن کی رو سے شرک ہوگا۔'' [1]

یہاں، ہمارے ''قرآنی گوئبلز'' کا یہ جھوٹ واضح ہو رہا ہے کہ ''قرآنی بستی'' کی تجویز، ''نظامِ ربوبیت'' کے شیدائیوں کی طرف سے پیش کی گئی تھی۔ حالانکہ یہ خود، پرویز صاحب کے مقاصدِ حیات میں سے ایک مقصد تھا، جس کو بعد میں ناقابل عمل پاتے ہوئے، اور اصل وجہ کو چھپاتے ہوئے، یہ ''نگاہ فریب دلیل'' پیش کردی کہ ہمارا یہ عمل، موہم شرک ہوگا۔

بہر حال، بات یہ ہو رہی تھی کہ ''نظامِ ربوبیت'' پر ایمان لانے والے شیدائیوں کی پستیِ کردار کے باعث ''قرآنی بستی'' کی بیل منڈھے نہ چڑھ سکی۔

''نظامِ ربوبیت'' کے نام لیواؤں کو تو چھوڑیے، صرف ''مفکر قرآن'' ہی کے اخلاق و کردار پر نگاہ ڈالیے، جنھوں نے اپنا ''دینی تقاضا'' پورا کرنے کے لیے تلبیس حق و باطل کا یہ نمونہ پیش کیا ہے۔ اس سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ ان کی حق و باطل کی پیوندکاری کی یہ کوشش سراسر ناکام قرار پائی ہے۔ آخر پرویز صاحب سے بڑھ کر، اس ''نظام ربوبیت'' پر مضبوط و مستحکم ایمان، کس کا ہو سکتا ہے۔ ایسی ٹھوس ایمان کی حامل بلکہ اس نظام کی ''خالق'' شخصیت میں بھی، اگر قرآنی فضائل اخلاق کی بجائے، اشتراکی رذائل و معائب ہی ظہور پذیر ہوں، تو دوسری کس ہستی میں اسلامی اخلاقیات کی تلاش کی جائے؟

اب سوال یہ ہے کہ اشتراکی فلسفۂ حیات کے بیج سے کس قسم کا اخلاقی کردار پیدا ہوتا ہے؟ اس کا جواب کسی اشتراکی تصنیف سے پیش کرنے کی بجائے، طلوعِ اسلام ہی کے ایک

---

[1] طلوعِ اسلام، نومبر ۱۹۶۹ء، ص ۶۳

مقالہ سے مقتبس کرنا مناسب ہے۔ اور لطف کی بات یہ ہے کہ جس مقالے میں سے یہ اقتباس پیش کیا جارہا ہے، وہ ''مفکرِ قرآن'' ہی کا لکھا ہوا ہے، لیکن اسے انھوں نے اپنے اصل نام کے ساتھ شائع کرنے کی بجائے، جھوٹ موٹ کے ''ایک مسلمان'' کے نام سے شائع کیا تھا۔ لیجیے! اقتباس پیش کرنے سے پہلے ہی ''ایک مسلمان'' کا اخلاقی رویہ الم نشرح ہورہا ہے:

سینۂ شمشیر سے باہر ہے دم شمشیر کا

۱۔ ''ہم ان تمام اخلاقی حدود و شرائع کی مذمت کرتے ہیں جو کسی مافوق الفطرت عقیدہ کا نتیجہ ہوں۔ ہمارے خیال میں، اخلاق کا نظریہ، ہمیشہ جماعت کے مفاد کی جنگ کے ماتحت ہونا چاہیے۔ ہر وہ حربہ جو قدیم غاصبانہ نظامِ معاشرت کے خلاف اور مزدوروں کی تنظیم کی تائید میں استعمال کرنا ضروری سمجھا جائے، عین اخلاق ہے۔ اشتراکیین کا اخلاق و شریعت تو صرف اسی قدر ہے کہ ڈکٹیٹر کی قوت وسطوت کا استحکام و استبقاء کس صورت سے ہوسکتا ہے۔ اس کے خلاف جو کچھ ہے سب ناجائز ہے۔ چنانچہ جماعتی مفاد کی خاطر، جرائم کا ارتکاب دروغ بانی، فریب دہی، عین حق و صداقت ہے۔ نہیں، بلکہ معاندین کے خلاف کذب و افتراء ہی بعض اوقات سب سے اہم حربے ہوتے ہیں۔'' [۱]

۲۔ ''جو کچھ جماعتی جدوجہد کی تائید میں ہو، عین حلال و درست۔ اور جو کچھ اس کے راستہ میں مزاحمت کرتا ہو، حرام و ناجائز۔'' [۲]

یہ حقیقت، آفتابِ نصف النہار کی مانند واضح ہے کہ ''مفکرِ قرآن'' کا اخلاقی سراپا، اسلامی اخلاق کی بجائے، اشتراکی اخلاقیات ہی کا ساختہ پرداختہ تھا۔ دروغ بانی،

---

[۱] طلوعِ اسلام، جولائی ۱۹۳۹ء، ص ۴۶ + تحریکِ پاکستان اور پرویز، ص ۲۹۲

[۲] طلوعِ اسلام، جولائی ۱۹۳۹ء، ص ۴۷ + تحریکِ پاکستان اور پرویز، ص ۲۹۳

کذب بیانی، اور زُورزنی، اُن کے نزدیک، عین حق و صداقت تھے، اسی بناء پر وہ اپنے نظریاتی مخالفین کے خلاف، ہمیشہ افتراء پردازی، بہتان تراشی اور تہمت طرازی کا شیوہ اپنائے ہوئے تھے۔ کذب و زُور اور دروغ وجھوٹ، ان کی رگ رگ میں رچ بس چکا تھا۔ کتمانِ حقائق، ان کی فطرتِ ثانیہ بن چکی تھی۔ واقعات کو مسخ کر کے، لوگوں کی آنکھوں میں دھول جھونکنا، ان کا دائمی مشغلہ بن چکا تھا۔ خیانت و بددیانتی کے جرائم، اُن کے ذراتِ خون تک میں حلول کر چکے تھے۔ مغالطہ آرائی کے ذریعہ دھوکہ دہی اور دھوکہ دہی کے ذریعہ مغالطہ آرائی، ان کی ہڈیوں کے گودے تک میں اُتر چکی تھی۔ ہوسِ شہرت کا بخار اس قدر چڑھا ہوا تھا کہ مخالفین کے ہاتھوں انجام پانے والے کارناموں کو بھی، وہ اپنی ذات سے منسوب کرنے کے عادی ہو چکے تھے۔

یہ جو کچھ کہا جارہا ہے کوئی شاعرانہ مبالغہ نہیں ہے، بلکہ ٹھوس حقائق ہیں، اور ان حقائق میں سے ایک ایک حقیقت کا ثبوت ...... ''جناب غلام احمد پرویز، اپنے الفاظ کے آئینے میں'' ...... نامی میری کتاب میں ٹھوس دلائل، قوی براہین، ناقابل تردید شواہد اور مضبوط بینات کے ساتھ، پیش کیا گیا ہے۔ کتابِ مذکور میں موجود حقائق و واقعات کی تردید، آج تک وابستگانِ طلوعِ اسلام نہیں کر سکے، اور نہ ہی ان شاء اللہ العزیز، کبھی آئندہ کر سکیں گے وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيرًا.

نہ خنجر اُٹھے گا، نہ تلوار اُن سے یہ بازو مرے آزمائے ہوئے ہیں

## ۵۔ ایک آیت کے غلط مفہوم کی بناء پر سارے قرآن کو اُلٹا دینا

المعجم المفهرس لالفاظ القرآن پر سرسری نظر بھی ڈالی جائے، تو اسلامی مالیاتی نظام کے مختلف گوشوں پر مشتمل آیات کی تعداد مندرجہ ذیل ہوگی۔

ا۔ وہ آیات، جن میں زر دولت کی نسبت واضافت، افرادِ معاشرہ کی طرف کی گئی ہے۔

(الف) مالہ اور مالیہ وغیرہ الفاظ کے ساتھ مذکور آیات = ۷

(ب) اَمْوَالكُمْ جیسے الفاظ پر مشتمل آیات = ۱۴

(ج) اموالنا جیسے الفاظ والی آیات =۲

(د) اموالھم جیسے الفاظ پر مشتمل آیات =۳۱

(ر) اموال الناس اور اموال الیتامیٰ جیسے الفاظ والی آیات =۵

۲۔ زکوٰۃ کے حوالہ سے قرآن میں وارد ہونے والی آیات کی تفصیل

(الف) حکم ایتاء زکوٰۃ پر مشتمل آیات، جن میں براہِ راست حکم مذکور ہے =۵

(ب) بالواسطہ ایتاءِ زکوٰۃ کے حکم پر مشتمل آیات =۴

(ج) زکوٰۃ دینے والوں کی تعریف و تحسین پر مشتمل آیات =۱۴

۳۔ حکمِ قرض واقراض اور اس پر عامل افراد کی تحسین پر مشتمل آیات =۱۰

۴۔ انفاقِ اموال کے سلسلہ کی آیات

(الف) حکمِ انفاق پر مشتمل آیات =۹

(ب) لفظ اَنۡفَقُوا (ماضی) کے ساتھ، تحسینِ منفقین والی آیات =۶

(ج) لفظ یُنۡفِقُوۡنَ (مضارع) کے ساتھ، تحسین منفقین والی آیات =۱۲

(د) انفاق کے حوالہ سے متفرق، آیات کی تعداد =۱۵

۵۔ بالواسطہ انفاقِ مال پر دلالت کرنے والی چند دیگر آیات

(الف) بخل سے حکمِ اجتناب اور بخل کی مذمت پر مشتمل آیات =۱۱

(ب) اسراف سے پرہیز وممانعت پر مشتمل آیات =۴

۶۔ (الف) حق مہر اور اجرتِ رضاعت پر مشتمل آیات =۷

(ب) مطلقہ ممسوسہ اور مطلقہ غیر ممسوسہ خواتین کے حقِ مہر سے وابستہ آیات =۲

۷۔ مالی کفاروں (بصوت تحریر رقبہ یا اطعام مساکین) پر مشتمل آیات

(الف) غلط قسموں کا کفارہ =۱

(ب) حالت احرام یا حدودِ حرم میں شکار کرنے کا کفارہ =۱

(ج) نجوائے رسولؐ سے قبل حکم ادائیگی صدقہ پر مشتمل آیت =۱

(د) ظہار کا کفارہ =۲

۸۔ادائیگیٔ دیت کے احکام پر مشتمل آیات کی تفصیل

(الف) قتل عمد کی دیت والی آیت =۱

(ب) قتل خطاء میں دیت پر دالہ آیات =۲

۹۔آیات بسلسلہ تحریکِ آزادیٔ غلاماں

(الف) مصارفِ زکوٰۃ میں بطور مصرف، آیت =۱

(ب) عام ترغیب پر مشتمل آیت =۱

(ج) مکاتبت کے حکم پر مشتمل آیت =۱

۱۰۔قانونِ ترکہ ومیراث پر مشتمل آیات =۳

کل تعداد =۱۷۲

یہ تعداد، اُچٹتی سی نگاہ کے ساتھ، سرسری طور پر پیش کی گئی ہے، ورنہ اگر بنگاہِ تعمق جائزہ لیا جائے، تو اس تعداد میں اور بھی اضافہ ہوسکتا ہے۔ یہ جملہ آیات، مال ودولت کی شخصی ملکیت کا واضح ثبوت ہیں۔ لیکن ہمارے ''مفکر قرآن'' صاحب، کارل مارکس کی مصنوعہ اشتراکیت کے عشق میں مبتلا ہوجانے کے بعد، ان جملہ آیات کو نظر انداز کرتے ہوئے، صرف ایک ہی آیت کو اپنی نگاہوں کا مرکزِ توجہ اور پنی جملہ فکری، ذہنی، قلبی اور قلمی سرگرمیوں کا نقطۂ ماسکہ بنائے ہوئے تھے۔ اور وہ تھی، سورۃ البقرہ کی آیت نمبر ۲۱۹، جس کا مفہوم، وہ یوں بیان کیا کرتے تھے۔

''سورۃ البقرہ میں ہے وَيَسْئَلُونَكَ مَا ذَا يُنفِقُونَ (۲/۲۱۹)'' اے رسول! تجھ سے یہ پوچھتے ہیں کہ ہم کس قدر دوسروں کی ضروریات کے لیے دیں؟ قُلِ الْعَفْوَ کہہ دو، کہ جس قدر تمہاری ضرورت سے زائد ہے، وہ سب کا سب۔ اس طرح قرآنِ کریم نے فاضلہ دولت (Surplus Money) کا وجود ختم کردیا۔''[1]

---

[1] طلوعِ اسلام، مارچ ۱۹۷۹ء، ص ۴۶

حالانکہ، اشتراکیت کا بپتسمہ پانے سے قبل، اسی آیت کا مفہوم، پرویز صاحب، بایں الفاظ پیش کیا کرتے تھے۔

''لوگ آپ سے پوچھتے ہیں کہ کتنا خرچ کریں؟ کہہ دیجیے کہ جتنا آسان ہو۔''[۱]

اب عجلِ اشتراکیت کی محبت، جب ''مفکر قرآن'' کے قلب و دماغ میں راسخ ہوگئی، سوشلزم کا عشق، ان کے حواس و مشاعر پر چھا گیا۔ کمیونزم کی الفت، ذراتِ خون تک میں رچ بس گئی، الشیوعیہ کی عقیدت، ان کی رگ رگ میں سرایت کرگئی، تو آیت ۲/۲۱۹ کا مفہوم ایسا بدلا کہ ایک طرف، تو یہ جدید مفہوم، ان کے دورِ سابق کے مفہوم کے ساتھ متعارض و متصادم ہوگیا، اور دوسری طرف، وہ سینکڑوں آیات (جن میں انفاق فی سبیل اللہ، لین دین، صدقہ و خیرات، قرض و اقراض اور تقسیم ترکہ و میراث وغیرہ کے احکام موجود ہیں) کے بارے میں، انھیں یہ نیا تصور اختراع کرنا پڑا کہ

''وراثت، قرضہ، لین دین، صدقہ و خیرات وغیرہ کے متعلق احکام، اُس عبوری دور سے تعلق رکھتے ہیں، جس میں سے گزر کر معاشرہ، انتہائی منزل تک پہنچتا ہے۔''[۲]

## منسوخ احکام یا عبوری دور کے احکام؟

یہاں ''مفکر قرآن'' صاحب کی یہ ذہنی عیاری اور دماغی مکاری بھی ملاحظہ فرمائیے کہ جس چیز کو، وہ ''عبوری دور کے احکام'' قرار دیتے ہیں، بالکل وہی چیز، علماء کرام کے ہاں ''منسوخ احکام'' کہلاتی ہے۔ لیکن لفظی نزاع کی اس آڑ میں، ''مفکر قرآن'' صاحب، ناسخ و منسوخ کے مسئلہ میں، عمر بھر علماء کے خلاف لٹھ لیے پھرتے رہے، اور دیگر مسائل کی طرح، اس مسئلہ میں بھی، موقع بموقع، علماء کے خلاف، دشنام طرازی اور زبان درازی کے ذریعہ، اپنے خبثِ باطن کا اظہار کرتے رہے، محض اس لیے، اور صرف اس وجہ سے، کہ جس حقیقت کو وہ خود ''عبوری دور کے احکام'' سے مانتے تھے، اسے علماءِ اُمتِ مسلمہ ''ناسخ و

---

[۱] طلوعِ اسلام، جولائی ۱۹۳۹ء، ص ۶۱ + تحریک پاکستان اور پرویز، ص ۳۰۷ [۲] نظامِ ربوبیت، ص ۲۷

منسوخ احکام'' کے زیرِ عنوان، کیوں تسلیم کرتے ہیں۔ وہ یہ چاہتے تھے کہ خود ان کے بدل جانے پر، علماء کرام کو بھی، حتیٰ کہ، زمین و آسمان کو بھی بدل جانا چاہیے۔ لیکن سوال یہ ہے کہ ''عبوری دور کے یہ احکام'' قرآن میں، قیامت تک کے لیے کیوں محفوظ رکھے گئے؟

''مفکرِ قرآن'' صاحب فرماتے ہیں:

''اس حقیقت کو بھی پیشِ نظر رکھنا چاہیے کہ دنیا میں ایسے ممالک بھی ہوں گے، جہاں مسلمان، اقلیت میں غیر مسلم (یا غیر قرآنی) حکومت کے تابع زندگی بسر کر رہے ہوں گے۔ وہاں، ان کی زندگی، انفرادی مسلمانوں کی سی ہوگی۔ اس لیے ان کے لیے، انہی احکامِ قرآنی پر عمل پیرا ہونا ممکن ہوگا، جنھیں ہم نے ''عبوری دور'' کے احکام کہہ کر پکارا ہے۔'' [1]

منسوخ احکام کی یہی حقیقت اور پھر ان احکام کو تا قیامت، قرآن میں محفوظ رکھنے کی یہی حکمت و مصلحت، خود علماءِ کرام کے ہاں بھی قابلِ تسلیم ہے۔ چنانچہ سید ابوالاعلیٰ مودودیؒ (جن کی جا و بے جا مخالفت، پرویز صاحب کا وظیفۂ حیات تھی) اس ضمن میں، فرماتے ہیں

''عام طور پر لوگ یہ سوال کرتے ہیں کہ جن آیات کا حکم منسوخ ہو چکا ہے، ان کی قرآن میں اب کیا ضرورت ہے؟ کیوں نہ ان کی تلاوت بھی منسوخ ہوگئی؟ اس کو رفع کرنے کے لیے، میں نے، قرآن میں احکام کے باقی رہنے کی حکمت یہ بتائی ہے کہ اگر معاشرے میں کبھی ہم کو پھر ان حالات سے سابقہ پیش آئے، جن میں یہ احکام دیئے گئے تھے، تو ہم ان پر عمل کر سکتے ہیں، مثلاً کسی ملک میں مسلمان، اُسی دور کے حالات سے دوچار ہوں جو مکی زندگی میں، آپؐ اور آپؐ کے اصحاب کو پیش آئے تھے، تو مکی دور کی تعلیم صبر و تحمل پر عمل کیا جائے گا، نہ کہ مدنی دور کی تعلیم جہاد و قتال پر۔ حالانکہ بیشتر علماء نے احکام قتال سے مکی دور کی ان آیات کو منسوخ قرار دیا ہے۔ اس طرح اس حالت میں مسلمان، ان بہت سے

---

[1] نظامِ ربوبیت، ص ۲۷

احکام وقوانین کی پابندی سے آزاد رکھے جائیں گے، جو مدنی دور میں نازل ہوئے، اور جن پر عملدرآمد، اسلامی حکومت کی موجودگی کے بغیر نہیں ہوسکتا۔'' [۱]

ان اقتباسات سے کیا واضح ہوا؟ یہی کہ علماءِ امت ہوں یا ''مفکر قرآن''۔ ہر گروہ کے نزدیک، قرآنِ مجید میں ایسی آیات موجود ہیں، جن پر عمل، متروک ہے۔ پھر ان آیات کو قرآن میں کیوں برقرار رکھا گیا؟ ان کی تلاوت کو بھی، ان کے عمل کی طرح، کیوں نہ ساقط کردیا گیا؟ اس سوال کا جواب بھی، دونوں گروہوں کے نزدیک متفق علیہ ہے۔ لیکن محض، اس بناء پر کہ خود ''مفکر قرآن'' نے جس حقیقت کو، ''عبوری دور کی آیات'' کے نام سے قبول کیا ہے، اسی حقیقت کو، علماء نے ''منسوخ آیات'' کے نام سے کیوں تسلیم کیا، ان پر دریدہ دہنی کرتے ہوئے ایسے اعتراضات کی بوچھاڑ کرتے رہے، جن کی زد میں، وہ خود بھی آئے بغیر نہیں رہ سکے۔ مثلاً وہ ایک اعتراض، از روئے قرآن، یہ کیا کرتے تھے اور طنزاً یہ کہا کرتے تھے کہ منسوخ آیات کو تسلیم کرلینے سے، بڑے غلط قسم کے تصورات، خدا، قرآن کریم اور رسول اللہ کے متعلق پیدا ہوتے ہیں۔

''اس عقیدہ کی رو سے آپ دیکھئے کہ خدا، قرآن کریم اور رسول اللہؐ کے متعلق کس قسم کا تصور پیدا ہوتا ہے۔ خدا کا تصور، اس قسم کا کہ وہ آج ایک حکم صادر کرتا ہے لیکن بعد کے حالات بتادیتے ہیں کہ وہ حکم ٹھیک نہیں تھا، اس لیے وہ قرآنِ کریم کے اُس حکم کو منسوخ کرکے، اس کی جگہ دوسرا حکم دیتا ہے۔

قرآن کریم کے متعلق یہ کہ اس میں بے شمار آیات، ایسی ہیں جن کا حکم منسوخ ہوچکا ہے، لیکن اس کے باوجود ان کی تلاوت برابر ہورہی ہے۔ اور یہ کہیں نہیں بتایا گیا کہ کون سی آیات منسوخ ہے اور کون سی ناسخ۔ اسے لوگوں پر چھوڑ دیا گیا ہے کہ وہ خود اس کا فیصلہ کریں کہ کون سی آیت منسوخ ہے، اور کون سی اس کی ناسخ۔''

---

[۱] رسائل ومسائل، ج۳، ص۸۴ تا ص۸۵

اور رسولؐ اللہ کے متعلق، یہ تصور، کہ حضوؐر، خدا کی طرف سے نازل کردہ قرآنی آیات کو بھی بھول جایا کرتے تھے،☆ **یا للعجب** [۱]

معلوم نہیں کہ جناب ''مفکرِ قرآن'' صاحب ...... یا طلوعِ اسلام سے وابستہ، ان کی معنوی ذریت ...... کے پاس، اُس وقت کیا جواب ہوگا، جب کہ علماءِ کرام، پلٹ کر، اُن سے ''عبوری دور کے نظریۂ پرویز'' پر نقد و تبصرہ کرتے ہوئے، یہ فرمائیں کہ خود، ان کے اس نظریہ کی بنیاد پر بھی، ایسے ہی تصورات ابھرتے ہیں، مثلاً یہ کہ قرآنِ کریم میں بیشمار ایسی آیات موجود ہیں، جن کا حکم، متروک ہو چکا ہے، اور ان کی تلاوت برابر ہو رہی ہے، اور یہ کہیں نہیں بتایا گیا کہ کون سی آیات، عبوری دور سے متعلق ہونے کی بناء پر متروک العمل ہیں۔ اور کون سی آیات، انتہائی منزل سے وابستہ ہونے کی بناء پر، قابلِ عمل اور لائقِ نفاذ ہیں۔ اسے صدیوں بعد، پیدا ہونے والے ''مفکرِ قرآن'' پر چھوڑ دیا گیا ہے کہ وہ خود فیصلہ فرمائیں کہ کون سی آیات ''عبوری دور'' کے لیے ہیں، اور کون سی تکمیلی اور انتہائی دور کے لیے۔

## اسلام کا معکوس تصور:

بہرحال، ہم کہہ یہ رہے تھے کہ ''مفکرِ قرآن'' صاحب نے، قرآن کریم کی صرف ایک آیت (۲/۲۱۹) کا ایک ایسا غلط مفہوم گھڑا، جس نے معاشی اور معاشرتی نظام کے حوالے سے، سارے قرآن کو الٹا کر رکھ دیا۔ اور اب یہ ''الٹا قرآن''، عہدِ رسالتمآب اور خلافت راشدہ میں نافذ اسلام کا یہ تصور پیش کرتا ہے کہ:

۱۔ ''اسلام، خود ایک سوشلسٹ نظام تھا۔ یہ ایک بہت بڑا انقلاب تھا۔'' [۲]

الغرض، اس ایک آیت (۲/۲۱۹) کے وضعی مفہوم نے، احیاءِ اشتراکیت کے لیے، ''مفکرِ قرآن'' صاحب کو سند مہیا کر دی، اور وہ تمام آیات، جن میں کفار و مشرکین کا ہستیِ باری تعالیٰ کا انکار کرتے ہوئے، طلب گارِ آخرت ہونے کی بجائے، سگانِ دنیا بن کر،

---

☆ حضوؐر اکرم کے بھول جانے سے متعلق، اعتراض کا تفصیلی جواب، میری تصنیف ''تفسیر مطالب الفرقان کا علمی اور تحقیقی جائزہ'' میں موجود ہے۔

[۱] لغات القرآن، ص ۱۶۰۸

[۲] طلوعِ اسلام، دسمبر ۱۹۵۰ء، صفحہ ۶۸

سونا چاندی اور مال و دولت کو جمع کرنے کی مذمت کی گئی ہے، انھیں، ''مفکر قرآن'' نے مخلص اہل ایمان پر چسپاں کرنا شروع کر دیا، تاکہ اشتراکیت کی راہ ہموار کی جا سکے، اور قرآنِ مجید کے وہ احکام، جو صدقہ و خیرات، قرض و اقراض، ترکہ و میراث وغیرہ سے متعلق ہیں، انھیں ''مفکر قرآن'' نے ''مزاج شناسِ خدا'' ہونے کی بنیاد پر، یا اپنے ہم نام متنبیٔ قادیان کی طرح، خدا سے براہِ راست علم پا کر، ''عبوری دور کے احکام'' قرار دے دیا، اور قرآنِ مجید کی وہ آیات، جو اپنے اندر مستقل اور دائمی احکام لیے ہوئے تھیں، انھیں ''عبوری دور کے احکام'' قرار دے کر، ''تکمیلی دور'' میں ساقط العمل بنا دیا۔ پھر اشتراکیت سے ''شکمی مساوات'' کا تصور لے کر، اور اسے ایک قطعی معیار قرار دے کر، قرآنِ کریم کی بیان کردہ، تفاضل فی الرزق کی اُس حقیقت کو پس پشت پھینک دیا، جسے قرآنِ کریم نے وَاللّٰهُ فَضَّلَ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ فِى الرِّزْقِ جیسی آیات میں پیش کیا ہے۔ اور پھر ان جیسی آیات کا، انھیں، تحریف شدہ مفہوم یہ بیان کرنا پڑا کہ ان سے مراد ''تفاوت فی المال'' اور ''تفاضل فی الرزق'' نہیں، بلکہ ''رزق کمانے کی صلاحیتوں میں فرق و تفاضل'' ہے۔ اور پھر اشتراکیت سے ''مساوی تقسیمِ دولت'' کا تخیل سے لے کر، اسے ایک حتمی پیمانہ قرار دیتے ہوئے، قرآن کی بیان کردہ ''تفاضل فی الرزق'' کی حقیقت کو ''دولت کی غلط تقسیم'' کا نام دیا گیا، جس کے نتیجہ میں، وہ صحابہ کرامؓ، جو مال و دولت کے اعتبار سے خوشحال اور صاحب ثروت تھے، وہ ''سرمایہ دار طبقہ'' قرار پا گئے۔

یہ سب کچھ، صرف ایک آیت (۲/۲۱۹) میں ''مفکر قرآن'' صاحب کے خود ساختہ مفہوم کو گھسیڑ ڈالنے کے باعث ہوا ہے، جس کا لازمی نتیجہ یہی ہونا چاہیے تھا، اور ہوا بھی، کہ یہ آیت، اُن صدہا آیات سے متصادم و متعارض ہو گئی، جو اسلام کے مالیاتی نظام کے متعلق پہلے مذکور ہو چکی ہیں۔ پھر اس تعارض و تناقض کو دور کرنے کے لیے، انھیں، قدم قدم پر، ''پرویزی حیلوں'' سے کام لینا پڑا۔ حالانکہ کسی آیت کا مفہوم پیش کرتے ہوئے، یہ دیکھنا بھی لازم ہے کہ وہ مفہوم، دوسری قرآنی آیات کے خلاف تو نہیں ہے۔ اس سلسلہ میں، خود

پرویز صاحب ہی کی تصنیف میں سے یہ عبارت پیش کرنا ضروری ہے۔

''ایک اہم اصول، قرآن فہمی کا یہ بھی ہے کہ اس کی تعلیمات میں اختلاف نہیں ہے۔ وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا. (۴/۸۲) ...... ''اور اگر یہ قرآن، اللہ کے سواء، کسی غیر کی طرف سے ہوتا، تو لوگ اس میں بہت اختلاف پاتے۔'' اس لیے کسی آیت کی ایسی تفسیر نہیں کی جاسکتی، جو دوسری آیت کے خلاف پڑتی ہو۔''[۱]

لیکن ''مفکر قرآن'' صاحب، شہنشاہِ تضادات تھے، جملہ پہلوؤں سے صرفِ نظر کرتے ہوئے، اگر اُن کے صرف تفسیر و ترجمہ ہی کے پہلو سے، ان کے تضادات کو دیکھا جائے، تو یہ بحر ذخّار بھی اس قدر عریض و عمیق ہے کہ:

سفینہ چاہیے اس بحر بیکراں کے لیے

اگر مصروفیات زندگی نے فرصت دی، تو ان شاء اللہ ...... ''جناب پرویز صاحب کا تضاداتی قرآن'' ...... کے نام سے ایک کتاب ضرور قلمبند کروں گا۔ لیکن فی الحال، تفسیر قرآن کے حوالہ سے، اُن کے تضاد کی صرف ایک نقد مثال نذرِ قارئین ہے۔

''مفکر قرآن'' صاحب کے نزدیک، ارزوئے قرآن، مال و دولت کی نجی ملکیت، ناجائز ہے۔ اس پر ان کے سینکڑوں اقتباسات میں سے صرف ایک عبارت ملاحظہ فرمائیے:

''اسلام کے معاشی نظام کی عمارت، معاہدۂ بیع و شراء پر استوار ہوتی ہے جس سے نجی ملکیت کی مکمل نفی ہو جاتی ہے۔''[۲]

لیکن مال و دولت کی جس ''نجی ملکیت'' کی نفی، بیان کی جاتی ہے، اُسی کا اثبات، ''مفکر قرآن'' صاحب دیگر آیات سے بایں الفاظ پیش کرتے ہیں۔

ا۔ ''عورتیں اپنا حق ملکیت الگ رکھتی ہیں۔ یہ نہیں کہ ہر چیز کا مالک مرد ہوتا

---

[۱] معارف القرآن، ج ۱، ص ۴۰ تا ۴۱

[۲] طلوعِ اسلام، جولائی ۱۹۷۹ء، ص ۳۸

ہے، عورت مالک ہی نہیں ہوسکتی۔'' [۱]

۲۔ ''ایک دوسرے کے حقوق کی حفاظت کے سلسلہ میں، اس تصور کا ازالہ بھی ضروری ہے، جس کی رو سے یہ سمجھا جاتا ہے کہ حقوقِ ملکیت صرف مرد کو حاصل ہوتے ہیں، عورت کو نہیں ہوتے ............ عورت اپنے مال و جائیداد کی آپ مالک ہوتی ہے۔ اس طرح یہ سمجھنا بھی غلط ہے کہ کمائی کرنا، صرف مرد کا کام ہے، عورت ایسا نہیں کرسکتی۔ مرد اور عورت دونوں اکتسابِ رزق کرسکتے ہیں۔ جو کچھ مرد کمائے، وہ اس کا حصہ ہے، اور جو کچھ عورت کمائے، وہ اس کا۔'' [۲]

۳۔ ''مردوں اور عورتوں کے جداگانہ حقوقِ ملکیت کا فطری تقاضا یہ ہے کہ مرنے والے کے ترکہ میں، ان سب کا حصہ ہو، صرف مردوں ہی کا نہ ہو۔'' [۳]

اب غور فرمایئے کہ قرآنِ کریم سے ''نجی ملکیت'' کی نفی اور اثبات کے دونوں متضاد تصورات، ''مفکر قرآن'' نے پیش کیے ہیں۔ اس کا صاف مطلب یہ ہے کہ خواہ پرویز صاحب یا علماءِ کرام۔ بہرحال، قرآن میں موجود بظاہر تعارض کے دونوں فریق قائل ہیں، ایسی متعارض و متناقض آیات کی توجیہ، ایک فریق ''ناسخ و منسوخ'' کے نظریہ کے تحت کرتا ہے (بشرطیکہ اس مسئلہ میں وہ پرویز صاحب سے متفق ہوں) اور دوسرا فریق، ''عبوری دور کے احکام'' کے نظریہ کے تحت۔

اس صورتِ حال میں کیا یہ بات قابل تعجب نہیں کہ ایک ہی حقیقت کو، اگر علماءِ کرام، ناسخ و منسوخ کے حوالہ سے بیان فرمائیں، تو پرویز صاحب اسے مضحکہ خیز قرار دیں، لیکن اگر اسی حقیقت کو، وہ خود، ''عبوری دور کے احکام'' کے حوالہ سے بیان کریں، تو وہ ''مفکر قرآن'' قرار پائیں، جب کہ دونوں کے الفاظ کے اختلاف کے باوجود، وہ حقیقت ایک ہی ہے، جس کی تعبیر کے لیے، مختلف الفاظ کا سہارا لیا گیا ہے۔

---

[۱] مفہوم القرآن، ص ۱۷۷
[۲] مفہوم القرآن، ص ۱۸۷
[۳] مفہوم القرآن، ص ۱۸۸

## ''عجمی سازش''......وہ یا یہ؟

''مفکر قرآن'' صاحب، جس ''عجمی سازش'' کا افسانہ، بڑی قلمکاریوں کے ساتھ، پیش کیا کرتے تھے، وہ، تو صدیوں پہلے کی بات ہے۔ لیکن پرویز صاحب، صدہا سال پہلے کے اس فسانے کو، بڑے اعادہ وتکرار کے ساتھ، مختلف اسالیب وانداز میں صرف اس لیے دہرایا کرتے تھے کہ (۱) غیر اسلامی افکار ونظریات کو، مغرب کی ذہنی غلامی کے زیر اثر، اسلامی تعلیمات میں داخل کرنے کی جس سازش کے، وہ خود، سرخیل تھے، صدیون پہلے کی افسانوی سازش کا شور وشغب اٹھا کر، اُسے لوگوں کی نگاہ سے مخفی رکھا جائے، اور عوام الناس کے قلوب واذہان اور ان کے حواس ومشاعر پر'' عجمی سازش'' کا یہ بلند بانگ پراپیگنڈہ، اس قدر چھا جائے کہ لوگوں کی توجہ، خود'' مفکر قرآن'' کی اپنی سازش کی طرف، مبذول ہی نہ ہو سکے۔ عیار، مکار اور چالاک لوگوں کا ہمیشہ سے یہ رویہ رہا ہے کہ وہ اپنی سیہ کاریوں کو چھپائے رکھنے کے لیے، دوسروں پر کیچڑ اچھالا کرتے ہیں۔ اور ان پر ایسی فرضی سازشوں کا الزام لگایا کرتے ہیں جن کے پس پردہ، خود ان کی واقعی، اصلی اور حقیقی سازشیں چھپ جائیں۔ اس نفسیاتی ٹیکنیک کو خود طلوعِ اسلام نے بھی ایک مقام پر بیان کیا ہے۔ اس لیے بطورِ آئینہ، طلوعِ اسلام ہی کا اقتباس پیش کیا جا رہا ہے تا کہ اگر پرویز صاحب نہیں، تو ان کے اندھے مقلدین ہی اس میں عکس ملاحظہ فرمالیں، اور وہ خود بھی:

> ''اپنی روش کا نفسیاتی تجزیہ کر کے دیکھیں کہ کہیں ایسا تو نہیں کہ ان کا نفس، دوسروں کی تنقیص میں اس لیے مصروف ہے تا کہ اس کی اپنی سہل انگاری ڈھکی رہے، اور اسے چھپانے کے لیے، اُس نے بلند نصب العین کو آڑ بنا کر رکھا ہو، فریب نفس سے اکثر ایسا ہوا کرتا ہے۔'' [1]

۲...... ''عجمی سازش'' کے پروپیگنڈہ کی دوسری وجہ یہ ہے کہ کسی جھوٹی اور بے اصل بات کو، امر واقعی باور کروانے کے لے، وہ، گوئبلز کی ٹیکنیک، اختیار کرنے پر مجبور تھے، جو یہ

[1] طلوعِ اسلام، دسمبر ۱۹۷۰ء، ص ۱۳

کہا کرتا تھا کہ؛

''جھوٹ کو اگر سو دفعہ دہرایا جائے تو وہ سچ بن جاتا ہے''..........دنیا، اس کے اس مقولے پر ہنستی رہی، لیکن دور رس نگاہوں نے، اسے قیمتی متاع سمجھ کر، احتیاط سے رکھ لیا، تاکہ بوقت ضرورت، اس سے کام لیا جاسکے۔ [1]

اب ظاہر ہے کہ ہمارے ''مفکر قرآن'' سے بڑھ کر، ''دور رس نگاہ'' کس کی ہوگی۔ انھوں نے اسے قیمتی متاع سمجھ کر، احتیاط سے رکھ لیا، اور بوقت ضرورت، اس سے بھرپور فائدہ اٹھاتے ہوئے، ''عجمی سازش'' کے فسانہ کو بار بار دہرایا۔

محدثین کرام کی طرف، ہمارے ''قرآنی گوئبلز'' نے، جس سازش کو، زمین و آسمان کے قلابے ملاتے ہوئے، منسوب کیا ہے، اُس دور سے تعلق رکھتی ہے، جب نہ ہم تھے اور نہ ہی پرویز صاحب موجود تھے۔ لیکن ایک یہوی نژاد ذہن کی گھڑی ہوئی اشتراکیت کے جس بس بھرے پودے کو، انھوں نے، سرزمین اسلام میں لگانے کی ''عربی سازش'' کی ہے، وہ تو ہم سب کے سامنے کی بات ہے۔ اور ہمارے دیکھتے ہی دیکھتے، انھوں نے قرآن کی بین بجا کر، اشتراکیت کے سانپ کو حریم کعبہ میں داخل کیا ہے۔ اور اب منکرین حدیث یہ چاہتے ہیں کہ غلافِ کعبہ میں لپٹا ہوا یہ سانپ یونہی ''مقدس'' بنا رہے، بالکل اُسی طرح، جس طرح، قبل از اسلام، بت، داخلِ کعبہ ہو کر، نہ صرف مقدس ہی، بلکہ خدا بھی بن بیٹھے تھے، لیکن ان شاء اللہ العزیز، ہمارے دلائل و براہین کی لاٹھی کے سامنے، یہ ''مقدس سانپ'' ٹک نہیں سکے گا، اور اسے اُسی طرح، کعبہ سے نکلنا ہوگا جس طرح، بتانِ عرب کو نکلنا پڑا تھا۔ ساحرین فرعون کی رسیاں کب، عصائے موسوی کے سامنے ٹھہر سکی تھیں؟

## مذہبِ پرویز پر ایک جامع تبصرہ:

اب آخر میں یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ''مفکر قرآن'' صاحب کے قرآن سے نچوڑے ہوئے ''دینِ پرویزیت'' پر وہ جامع تبصرہ بھی، اور بعض حلقوں میں اس نوایجاد مذہب

---

[1] طلوع اسلام، ستمبر ۱۹۶۰ء، ص ۶۹

کے اثرات بھی واضح کر دیئے جائیں۔ یہ تبصرہ، سید ابوالاعلیٰ مودودیؒ نے ۱۹۶۱ء میں فرمایا تھا۔ اور میری نظر میں، مذہبِ پرویز پر اتنا مختصر، جامع اور برمحل تبصرہ، آج تک نہیں گزرا۔ وہ فرماتے ہیں:

جو ٹکنیک، اس فتنے کو فروغ دینے کے لیے استعمال کیا جا رہا ہے۔ اس کے اہم اجزاء یہ ہیں......

۱:......حدیث کو مشتبہ ثابت کرنے کے لیے مغربی مستشرقین نے جتنے حربے استعمال کیے ہیں، ان پر ایمان لانا اور اپنی طرف سے حواشی کا اضافہ کر کے انھیں عام مسلمانوں میں پھیلا دینا، تاکہ ناواقف لوگ اس غلط فہمی میں مبتلا ہو جائیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے قرآن کے سوا کوئی چیز بھی، امت کو قابل اعتماد ذرائع سے نہیں ملی ہے۔

۲:......احادیث کے مجموعوں کو عیب چینی کی غرض سے کھنگالنا......ٹھیک اسی طرح جیسے آریہ سماجیوں اور عیسائی مشنریوں نے کبھی قرآن کو کھنگالا تھا......اور ایسی چیزیں نکال نکال کر، بلکہ بنا بنا کر، عوام کے سامنے پیش کرنا، جن سے یہ تاثر دیا جا سکے کہ حدیث کی کتابیں نہایت شرم ناک اور مضحکہ خیز مواد سے لبریز ہیں، پھر آنکھوں میں آنسو بھر کر یہ اپیل کرنا کہ اسلام کو رسوائی سے بچانا ہے تو اس سارے دفتر بے معنیٰ کو غرق کر دو۔

۳:......رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے منصب رسالت کو محض ڈاکیے کا منصب قرار دینا، جس کا کام بس اس قدر تھا کہ لوگوں کو قرآن پہنچا دے۔

۴:......صرف قرآن کو اسلامی قانون کا ماخذ قرار دینا، اور سنت رسول کو، اسلام کے قانونی نظام سے خارج کر دینا۔

۵:......امت کے تمام فقہاء، محدثین، مفسرین اور ائمۂ لغت کو ساقط الاعتبار قرار دینا تاکہ مسلمان، قرآن مجید کو سمجھنے کے لیے ان کی طرف رجوع نہ کریں بلکہ ان کے متعلق غلط فہمی میں پڑ جائیں کہ ان سب نے قرآن کی حقیقی تعلیمات

پر پردے ڈالنے کے لیے، ایک سازش کر رکھی تھی۔

۶:......خود ایک نئی لغت تصنیف کر کے قرآن کی تمام اصطلاحات کے معنیٰ بدل ڈالنا، اور آیاتِ قرآنی کو وہ معنیٰ پہنانا جن کی گنجائش، دنیا کے کسی عربی دان آدمی کو قرآن کے الفاظ میں نظر نہ آئے۔ (لطف یہ ہے کہ جو صاحب یہ کام کر رہے ہیں، اُن کے سامنے اگر قرآن کی چند آیتیں، اعراب کے بغیر رکھ دی جائیں، تو وہ انھیں صحیح پڑھ بھی نہیں سکتے، لیکن ان کا دعویٰ یہ ہے کہ اب خود عرب بھی عربی نہیں جانتے، اس لیے اگر ان کے بیان کردہ معنوں کی گنجائش کسی عرب کو قرآن کے الفاظ میں نظر نہ آئے تو قصور اس عرب ہی کا ہے۔)'' [۱]

## یہ مذہب پرویز کے تخریبی اجزاء تھے، اب تعمیری اجزاء بھی دیکھئے:

ان چھ تخریبی اجزاء کے بعد، اب ان ''تعمیری اجزاء'' کو بھی ملاحظہ فرمایئے، جن کی تعداد صرف تین ہے، جس کا صاف مطلب یہ ہے کہ مذہبِ پرویز میں تخریبی عنصر بہت غالب ہے، اور جنھیں ''تعمیری اجزاء'' کہا جاتا ہے، اپنی حقیقت کے اعتبار سے، ان میں بھی تخریب ہی مضمر ہے۔ اس طرح، یہ پورے کا پورا دینِ پرویز، جن اجزاء پر مشتمل ہے، وہ تشکیک و تریب ہی کے اجزاء ہیں۔ تاکہ امت مسلمہ کے افراد میں شکوک و شبہات عام کر دیئے جائیں، ان شکوک کی بناء پر، اگر لوگ، دینِ پرویزیت قبول نہ بھی کریں، تب بھی کم از کم یہ تو ہو کہ قلوب و اذہان میں شکوک و شبہات کے کانٹے چبھ جائیں، اور وہ، قرآن و سنت پر مبنی اسلام پر مطمئن نہ رہنے پائیں، اور اسے ''عجمی سازش'' کا نتیجہ قرار دے دیں۔

بہر حال، ان ''تعمیری اجزاء'' کو سید مودودی رحمہ اللہ تعالیٰ، بایں الفاظ بیان فرماتے ہیں۔

اس تخریبی کام کے ساتھ ساتھ، ایک نئے اسلام کی تعمیر بھی ہو رہی ہے، جس کے بنیادی اصول تعداد میں صرف تین ہیں، مگر دیکھیے کہ کیسے بے نظیر اصول ہیں:

۱:......اس کا پہلا اصول یہ ہے کہ تمام شخصی املاک کو ختم کر کے ایک مرکزی

---

[۱] سنت کی آئینی حیثیت، ص ۱۹ تا ۲۰

حکومت کے تصرف میں دے دیا جائے، اور وہی حکومت، افراد کے درمیان تقسیم رزق کی مختارِکل ہو۔اس کا نام ہے''نظامِ ربوبیت''۔اور کہا جاتا ہے کہ قرآن کا اصل مقصود یہی نظام قائم کرنا تھا،مگر پچھلے تیرہ سو سال میں کسی کو اسے سمجھنے کی توفیق میسر نہ ہوئی، صرف حضرت مارکس اور ان کے خلیفۂ خاص حضرت اینجلز،قرآن کے اس مقصد اصل کو پا سکے۔

۲:......اس کا دوسرا اصول یہ ہے کہ تمام پارٹیاں اور جماعتیں توڑ دی جائیں، اور مسلمانوں کو قطعاً کوئی جماعت بنانے کی اجازت نہ دی جائے تا کہ وہ معاشی حیثیت سے بے بس ہو جانے کے باوجود، اگر مرکزی حکومت کے کسی فیصلہ کی مزاحمت کرنا چاہیں،تو غیر منظّم ہونے کی وجہ سے نہ کر سکیں۔

۳:......اس کا تیسرا اصول یہ ہے کہ قرآن میں ،جس'' اللہ و رسول'' پر ایمان لانے ، اور جس کی اطاعت بجا لانے ، اور جسے آخری سند تسلیم کرنے کا حکم دیا گیا ہے، اس سے مراد ہے'' مرکز ملت''۔ یہ مرکز ملت، چونکہ خود'' اللہ اور رسول'' ہے، اس لیے قرآن کو جو معنیٰ وہ پہنائے ،وہی اس کے اصل معنی ہیں۔ اس کے کسی حکم یا قانون کے متعلق یہ سوال سرے سے اٹھایا ہی نہیں جا سکتا کہ وہ قرآن کے خلاف ہے۔ جو کچھ وہ حرام کرے وہ حرام۔ اور جو کچھ وہ حلال کرے۔ وہ حلال ہے۔ اس کا فرمان، شریعت ہے اور عبادات سے لے کر معاملات تک، جس چیز کی جو شکل بھی وہ تجویز کر دے، اس کا ماننا بھی فرض بلکہ شرطِ اسلام ہے۔جس طرح'' بادشاہ'' غلطی نہیں کر سکتا، اُسی طرح ''مرکز ملت '' بھی سُبُّوحٌ قدُّوسٌ ہے۔ لوگوں کا کام، اس کے سامنے بس سر جھکا دینا ہے۔'' اللہ و رسول'' نہ تنقید کا ہدف بن سکتے ہیں، نہ ان کے خطا کار ہونے کا کوئی سوال پیدا ہوتا ہے، اور نہ ان کو بدلا ہی جا سکتا ہے۔''[1]

---

[1] سنت کی آئینی حیثیت، ص۲۰ تا ۲۱

## دینِ پرویزیت کی پذیرائی کے حلقے:

مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودیؒ نے، اس نئے اسلام کی پذیرائی جن حلقوں میں پائی ہے، نہ صرف یہ کہ ان کی نشاندہی بھی کی ہے، بلکہ نہایت ایجاز کے ساتھ، بڑے جچے تلے انداز میں، ان پذیرائی کی وجوہ پر بھی روشنی ڈالی ہے۔ چنانچہ وہ فرماتے ہیں:

''اس نئے اسلام کے ''نظامِ ربوبیت'' پر، ایمان لانے والے تو ابھی بہت کم ہیں، لیکن اس کے باقی تعمیری اور تخریبی اجزاء چند مخصوص حلقوں میں بڑے مقبول ہو رہے ہیں۔ ہمارے حکمرانوں کے لیے اس کا تصورِ ''مرکز ملت'' بہت اپیل کرنے والا ہے، اس لازمی شرط کے ساتھ کہ مرکز ملت وہ خود ہوں۔ اور یہ خیال بھی انھیں بہت پسند آتا ہے کہ تمام ذرائع، اُن کے تصرف میں ہوں، اور قوم، پوری طرح غیر منظّم ہو کر، اُن کی مٹھی میں آجائے۔ ہمارے ججوں اور قانون پیشہ لوگوں کا ایک عنصر، اسے اس لیے پسند کرتا ہے کہ انگریزی حکومت کے دور میں، جس قانونی نظام کی تعلیم و تربیت انھوں نے پائی ہے، اس کے اصولوں، اور بنیادی تصورات و نظریات اور جزئی وفروعی احکام سے اسلام کا معروف قانونی نظام قدم قدم پر ٹکراتا ہے، اور اس کے ماخذ تک بھی، ان کی دسترس نہیں ہے۔ اس بناء پر وہ اس خیال کو بہت پسند کرتے ہیں کہ سنت اور فقہ کے جھنجھٹ سے انھیں نجات مل جائے اور صرف قرآن باقی رہ جائے جس کی تاویل کرنا، جدید لغت کی مدد سے اب اور بھی آسان ہو گیا ہے۔ اس کے علاوہ تمام مغرب زدہ لوگوں کو یہ مسلک اپنی طرف کھینچ رہا ہے، کیونکہ اسلام سے نکل کر مسلمان ہے رہنے کا اس سے زیادہ اچھا نسخہ ابھی تک دریافت نہیں ہو سکا ہے۔ آخر اس سے زیادہ مزے کی بات اور کیا ہو سکتی ہے کہ جو کچھ مغرب میں حلال، اور ''ملّا کے اسلام'' میں آج تک حرام رہا ہے، وہ حلال بھی ہو جائے، اور قرآن کی سند، ان حلال کرنے والوں کے ہاتھ میں ہو۔''[1]

---

[1] سنت کی آئینی حیثیت، ص ۲۱ تا ۲۲

# کتابیات

## الف - قرآن اور تفاسیرِ قرآن

| نام مصنف | نام کتاب | ناشر و طابع | ایڈیشن نمبر | سالِ اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| ۱- اصلاحی، امین احسن | تفسیر تدبر قرآن، جلد۲ | فاران فاؤنڈیشن، فیروز پور روڈ، اچھرہ، لاہور، پاکستان | | جون ۱۹۸۵ء |
| ۲- " " | تفسیر تدبر قرآن، جلد۴ | فاران فاؤنڈیشن، فیروز پور روڈ، اچھرہ، لاہور، پاکستان | | جون ۱۹۸۵ء |
| ۳- پرویز، غلام احمد | تفسیر مطالب الفرقان، جلد۳ | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرک، لاہور | I | نومبر ۱۹۷۹ء |
| ۴- " " | تفسیر مطالب الفرقان، جلد۴ | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرک، لاہور | I | نومبر ۱۹۸۱ء |
| ۵- " " | تفسیر مطالب الفرقان، جلد۵ | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرک، لاہور | I | نومبر ۱۹۸۲ء |
| ۶- دریابادی، عبدالماجد | تفسیر ماجدی، اردو | تاج کمپنی لمیٹڈ کراچی، لاہور | | |
| ۷- الرازی، فخر الدین | تفسیر الکبیر | | III | |
| ۸- صابونی، محمد علی | صفوۃ التفاسیر | دار القرآن الکریم، بیروت، لبنان | IV | |
| ۹- مودودی، سید ابوالاعلیٰ | تفہیم القرآن، جلد۳ | ادارہ ترجمان القرآن، لاہور | XX | جولائی ۱۹۹۸ء |
| ۱۰- " " | تفہیم القرآن، جلد۶ | ادارہ ترجمان القرآن، لاہور | XXVIII | جولائی ۱۹۹۸ء |

### ب - کتب متفرقہ

| نام مصنف | نام کتاب | ناشر و طابع | ایڈیشن نمبر | سالِ اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱- پرویز، غلام احمد | ابلیس و آدم | طلوع اسلام ٹرسٹ، ۲۵ بی، گلبرگ، لاہور | V | ۱۹۹۴ء |
| ۱۲- " " | اسلام کیا ہے؟ | طلوع اسلام ٹرسٹ، ۲۵ بی، گلبرگ، لاہور | IV | ۱۹۹۲ء |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۹۹۳ء | 7 | طلوع اسلام ٹرسٹ، ۲۵ بی، گلبرگ، لاہور | سلیم کے نام، جلد۳ | ۱۳- " " |
| ۱۹۹۴ء | 7 | طلوع اسلام ٹرسٹ، ۲۵ بی، گلبرگ ۲، لاہور | شعلۂ مستور | ۱۴- " " |
| مارچ ۱۹۶۰ء | 1 | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرگ ۲، لاہور | لغات القرآن، جلد۱ | ۱۵- " " |
| اکتوبر ۱۹۶۰ء | 1 | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرگ ۲، لاہور | لغات القرآن، جلد۲ | ۱۶- " " |
| جنوری ۱۹۶۱ء | 1 | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرگ ۲، لاہور | لغات القرآن، جلد۳ | ۱۷- " " |
| اپریل ۱۹۶۱ء | 1 | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرگ ۲، لاہور | لغات القرآن، جلد۴ | ۱۸- " " |
| | | ادارہ طلوع اسلام، دہلی | معارف القرآن، جلد۱ | ۱۹- " " |
| | | ۳۷، ترکمان روڈ، نئی دہلی | معارف القرآن، جلد۲ | ۲۰- " " |
| | | ۳۷، ترکمان روڈ، نئی دہلی | معارف القرآن، جلد۳ | ۲۱- پرویز، غلام احمد |
| ۱۹۸۴ء | 17 | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرگ، لاہور | معراج انسانیت | ۲۲- " " |
| | | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرگ، لاہور | مفہوم القرآن، جلد۱ | ۲۳- " " |
| | | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرگ، لاہور | مفہوم القرآن، جلد۲ | ۲۴- " " |
| | | ادارہ طلوع اسلام، ۲۵ بی، گلبرگ، لاہور | مفہوم القرآن، جلد۳ | ۲۵- " " |
| | 1 | المکتبۃ العلمیہ، ۱۵- لیک روڈ، لاہور | ابن مریم اور پرویز | ۲۶- طاہر، عبدالرحمٰن سورتی |
| فروری ۲۰۰۴ء | 1 | سرسید میموریل لائبریری، کالج اسٹاپ، باغبانپوری، لاہور | ابن مریم، پرویز اور طاہر سورتی | ۲۷- عصمت ابوسلیم |
| | | | سیرت النبی، جلد۳ | ۲۸- ندوی، سید سلیمان |

29- The Bible, The Quran And Science By Dr. Maurice Bucaille, Alfalah

Islacim Books, Urdu Bazar, Lahore.

30- The American Heritage Dictionary of English Language



TRUEMASLAK@INBOX.COM

# بیت الحکمت لاہور

| اسلامی ریاست اور مسلم طرزِ حکمرانی | علامہ محمد اسد | 110/- |
|---|---|---|
| صالحین کرام کے دلچسپ اور ایمان افروز واقعات | ابو مسعود عبدالجبار سلفی | 140/- |
| ولادت عیسیٰ اور منکرین حدیث | ڈاکٹر پروفیسر حافظ محمد دین قاسمی | 150/- |
| تلخیص ترجمان القرآن | مولانا ابوالکلام آزاد | 360/- |
| اجنبی شہر میں (افسانے) | محمد تقی خاں | 100/- |
| حضورؐ بحیثیت سپہ سالار | محمد فتح اللہ گلن | 100/- |
| آخرش (شاعری) | اشرف نقوی | 120/- |
| خواب سرا (شاعری) | پروفیسر صدیق علی مرزا | 100/- |
| اسلام اور تہذیب مغرب کی کشمکش | ڈاکٹر محمد امین | 130/- |
| شگفتہ افسانے | مرتب: پروفیسر خالد ندیم | 150/- |
| اسلام پیغمبر اسلامؐ اور مستشرقین مغرب کا اندازِ فکر | ڈاکٹر سید عبدالقادر جیلانی | 250/- |
| ہمارا تعلیمی بحران۔ چند نظریاتی مباحث | ڈاکٹر محمد امین | 250/- |
| ہم کیوں مسلمان ہوئے | ڈاکٹر عبدالغنی فاروق | 300/- |
| ہمیں خدا کیسے ملا؟ | ڈاکٹر عبدالغنی فاروق | 250/- |
| اوصافِ حمیدہ | ڈاکٹر عبدالغنی فاروق | 150/- |
| سید مودودی سرحد میں | پروفیسر نور ور جان | 90/- |
| مسلم نشاۃ ثانیہ۔ اساس اور لائحہ عمل | ڈاکٹر محمد امین | 200/- |
| علامت نگاری (انتخاب مقالات) | پروفیسر اشتیاق احمد | 175/- |
| پردہ اُٹھا دوں اگر چہرۂ الفاظ سے...... | ڈاکٹر ف۔ عبدالرحیم | 80/- |
| شہید قائد نے فرمایا! | ڈاکٹر قمر احسان کماپوری | 50/- |

| منٹو اور مزاح | ڈاکٹر اشفاق احمد ورک | 350/- |
|---|---|---|
| خودستائیاں (خودنوشت خاکے) | ڈاکٹر اشفاق احمد ورک | 200/- |
| جھوٹا سب سنسار (شاعری) | مظفر حسین شمیم مرتب: خالد ندیم | 200/- |
| کامیاب بیت بازی | ڈاکٹر محمود فیضانی | 150/- |
| خطبۂ حجۃ الوداع (صدارتی ایوارڈ یافتہ) | ڈاکٹر نثار احمد | 150/- |
| وجودِ باری تعالیٰ | پروفیسر ڈاکٹر محمد وسیم اکبر شیخ | 90/- |
| سرورِ دو عالم ﷺ | فضل کریم خاں درانی | 90/- |
| حیات مسیح اور ختم نبوت | نور محمد قریشی ایڈووکیٹ | 90/- |
| ☆ الموسوعۃ القضائیہ (عربی ایڈیشن) | نظر ثانی: پروفیسر ڈاکٹر سہیل حسن | 300/- |
| الموسوعۃ القضائیہ (اُردو ایڈیشن) | رسول کریم کے عدالتی فیصلوں کا مستند مجموعہ | 300/- |
| قرآن اور تعمیر سیرت | پروفیسر فروغ احمد | 100/- |
| مغربی جمہوریت، حقیقت اور سراب | ڈاکٹر مستفیض احمد علوی | 150/- |
| تہذیب کے فرزند (مکالماتی کالم) | ڈاکٹر مستفیض احمد علوی | 100/- |
| اقبال کی شخصیت پر اعتراضات کا جائزہ | پروفیسر ڈاکٹر ایوب صابر | 300/- |
| انتخاب خطوط غالب | پروفیسر ڈاکٹر ایوب صابر | 100/- |
| حقیقت ذکر | ڈاکٹر عبدالخالق | 150/- |
| اُردو نثر میں طنز و مزاح | ڈاکٹر اشفاق احمد ورک | 590/- |
| ذاتیات (طنز و مزاح) | ڈاکٹر اشفاق احمد ورک | 100/- |
| تاریخ میں سفر | عدنان طارق | 250/- |
| جہان حیرت (خودنوشت سوانح حیات) | سردار محمد چوہدری | 700/- |
| بیسویں صدی کا سب سے بڑا انسان | سردار محمد چوہدری | 200 |

| | | |
|---|---|---|
| قدرتی خزانوں سے علاج | حکیم راحت نسیم سوہدروی | 100/- |
| بیماریاں اوران کا نباتاتی علاج | حکیم راحت نسیم سوہدروی | 90/- |
| مادرملت، آبروئے ملت (ایوارڈیافتہ) | پروفیسر محمد رفیق عالم | 350/- |
| بطل حریت۔فقیرآف اپی | ڈاکٹر فضل الرحمٰن | 220/- |
| تذکرۃ النبلاء فی تراجم العلماء (تذکرہ علمائے اہلحدیث) | عبدالرشید عراقی | 220/- |
| نقاداور عقلیات | مطاہر ترمذی | 140/- |
| جناب غلام احمد پرویزاپنے الفاظ کے آئینے میں | پروفیسر دین محمد قاسمی | 220/- |
| مقالاتِ شاغف | ابوالاشبال شاغف بہاری | 250/- |
| محمد علی کلے کا قبول اسلام | ڈاکٹر عبدالغنی فاروق | 15/- |
| کائنات کے پانچ راز | ڈاکٹر عبدالغنی فاروق | 15/- |
| غزل آباد (انتخاب شاعری) | ڈاکٹر اشفاق احمد ورک | 200/- |
| علامت کے مباحث | پروفیسر اشتیاق احمد | 320/- |
| محمد حسن عسکری۔عہد آفریں نقاد | پروفیسر اشتیاق احمد | 180/- |
| تاج محل سے زیروپوائنٹ | چوہدری محمد ابراہیم | 220/- |
| شہداور کلونجی | حکیم راحت نسیم سوہدروی | 100/- |
| جدیدیت کا تنقیدی تناظر | پروفیسر اشتیاق احمد | 350/- |
| نماز کے بعد دعائے اجتماعی | عبدالجبار سلفی | 70/- |
| قلمی دشمنی | ڈاکٹر اشفاق احمد ورک | 100/- |
| دفاعِ پاکستان | اورنگ زیب علی باغسر | 200/- |
| عمر بن عبدالعزیزؒ | عبدالرشید عراقی | 100/- |

منکرین حدیث کے ''مفکرِ قرآن'' جناب چوہدری غلام احمد پرویز کو ہم نے اُمت مسلمہ کے حق میں 'فی الواقعہ' ایک ایسے ہی سامری کے روپ میں پایا ہے۔ اُن کی آنکھوں پر 'تہذیبِ مغرب کی رنگین عینک تھی' جس کی بنا پر انہیں 'محمد رسول اللہ والذین معہ کی تہذیب' اپنے اصل اور فطری رنگ میں دکھائی دینے کی بجائے ''عجمی سازش'' کے رنگ میں مصبوغ نظر آتی تھی اور تہذیبِ مغرب کی ہر چیز انہیں' کھری اور حقیقی نظر آتی تھی' کیونکہ دل کی آنکھوں پر جو چشمہ نصب تھا اس کا یہی تقاضا تھا۔ ایک زمانہ تھا' جب وہ تنہا قرآن کی بجائے ''قرآن وسنت'' اور ''کتاب اللہ واسوہ حسنہ'' کا نام بھی لیتے رہے ہیں' اور ان دونوں کو سرچشمہ اسلام بھی قرار دیتے رہے ہیں' بلکہ اُن دنوں' وہ فقط ''قرآن قرآن'' کی رٹ لگانے والے ''اہل قرآن'' کے خلاف مضامین ومقالات بھی لکھتے رہے ہیں' لیکن صرف اس وجہ سے کہ فقیہِ مصلحت بیں اُن دنوں ایسا کرنا ''نظریہ ضرورت'' کا تقاضا دکھائی دیتا تھا' اور پھر بعد میں' جب اُن کے قارئین کا ایک حلقہ پیدا ہو گیا' تو وہ مصلحت ومنافقت کا لبادہ ترک کر کے' رندِ بادہ خوار کی حیثیت سے لوگوں کے سامنے آئے اور جن افکار ونظریات کی' وہ بربناءِ مصلحت' تردید کیا کرتے تھے' اُن کی تائید پر اُتر آئے' اور جن عقائد وتصورات کی تائید کیا کرتے تھے' ان کی مخالفت وابطال' اب' اُن کا فریضہ ٹھہرا۔


کتاب سرائے

الحمد مارکیٹ' غزنی سٹریٹ' اُردو بازار' لاہور۔ پاکستان

فون: 042-7320318 فیکس: 042-7239884

ای میل: hikmat100@hotmail.com

فضلی بک سپر مارکیٹ

اُردو بازار' نزد ریڈیو پاکستان' کراچی۔

فون: 2212991-2629724